ہر نمازی اؤر روزہ دار کے درود بھیج * یا پروردگار محمد اؤر
آل محمد پر بے شمار ہر گھڑی بیتے کے صلوات بھیج * اؤر تمام نبیوں
اؤر رسولوں پر اؤر سب مقرب فرشتوں اؤر تمام نیک بندوں پر
اپنی مہربانی سے ای مہربانی کرنے والوں سے برتے

* نیچے آوے * یا پروردگار اس وقت اور اس
عہد کے بادشاہ کو عدالت اؤر بخشش اؤر کرم اؤر نیکی کی اؤر کفر
اؤر بدکاری اؤر ظلم کی تاریکی کے مٹانے کی توفیق دے *
یا پروردگار جو دین محمدی کی مدد کرے تو اُس کی مدد کریو اؤر جو دین
محمدی کو خراب کرے تو اُسے خراب کیجو * اُوپر جاوے *
ای خدا کے بندو آپس مین برابری اختیار کرو * تحقیق خدا تعالی
برابری اؤر نیکی اؤر اقرباؤں کے بخشش کرنے کا حکم کرتا ہی
اؤر بدی اؤر بدکاری اؤر نافرمانی سے منع کرتا ہی * چاہیئے
کہ تم یاد رکھو اؤر خدا تعالی کو یاد کرو وہ تمہین یاد کریگا * اؤر
اُسّے دعا مانگو وہ قبول کریگا * اؤر ہر اینہ ذکر خدا تعالی کا
برتر اؤر بہتر اؤر بہت خوب اؤر اچھا اؤر نہایت مقصود

اور نیت پڑھی * نیة صلوة الجنازة *

نویت ان اؤدی للہ تعالیٰ اربع تکبیرات صلوة الجنازة فرض الکفایہ ثناء للہ تعالیٰ والصلوة علی النبی ودعاء لھذا المیت متوجھا الی جھة الکعبة الشریفة اللہ اکبر * نیت نماز جنازہ کی *

نیت کی مین نے کہ چار تکبیریں نماز جنازہ کی جو فرض کفایہ ہی جس حال مین وہ خدا تعالیٰ کے واسطے ثنا ہی اور درود ہی نبی پر اور اس میت کے لیئے دعا ہی کعبہ شریف کی طرف متوجہ ہو خدا تعالیٰ کے واسطے ادا کروں اللہ اکبر *

لو کان المیت انثی یقول لھذہ المیت اگر میت عورت ہو تو کہے * لھذہ المیت * * التکبیر الثانی *

سبحانک اللھم بحمدک وتبارک اسمک وتعالیٰ جدک وجل ثناؤک ولا الہ غیرک اللہ اکبر * دوسری تکبیر *

یا پروردگار مین تیری حمد کے ساتھ تیری تسبیح پڑھتا ہوں اور نام تیرا متبرک ہی اور تیری بزرگی برتی اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں

* التکبیر الثالث * اللھم صل علی محمد

وَعَلٰی آلِ محمدٍ وَّ بَارِکْ وَسَلِّمْ * کَمَا صَلَّیْتَ وَبَارَکْتَ وَسَلَّمْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاهِیْمَ رَبَّنَا اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ *

* تیسری تکبیر * یا پروردگار محمد اور آل محمد کے اوپر درود بھیج * اور اُسے برکت دے اور اُس پر سلام بھیج * جیسا کہ تو نے درود بھیجا اور برکت دی اور سلام بھیجا ابراہیم اور آل ابراہیم کے اوپر * یا پروردگار بے شبہ تو بہت سراہا ہوا ہی *

* التکبیرُ الرابع *

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِحَیِّنَا وَمَیِّتِنَا شَاهِدِنَا وَغَائِبِنَا صَغِیْرِنَا وَکَبِیْرِنَا ذَکَرِنَا وَاُنْثَانَا * اَللّٰهُمَّ مَنْ اَحْیَیْتَهٗ مِنَّا فَاَحْیِهٖ عَلَی الْاِسْلَامِ * وَمَنْ تَوَفَّیْتَهٗ مِنَّا فَتَوَفَّهٗ عَلَی الْاِیْمَانِ * بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ *

* چوتھی تکبیر * یا پروردگار ہمارے جیتوں اور موؤں حاضر اور غائب اور ہمارے چھوٹوں اور بڑوں ہمارے مردوں اور عورتوں کی امرزش کر * یا بار الٰہ ہم میں سے جس کو تو نے زندہ رکھا اُسے اسلام پر زندہ رکھ * اور جس کو ہم میں سے تو موت دے اُس کو ایمان کے سات

موت دے اپنی رحمت سے * یا بخشنے ہاروں سے بڑے بخشنے ہارے

* دعا میت الصغیر * اللهم اجعله لنا فرطًا

واجعله لنا اجرًا * وذخرًا واجعله لنا شافعًا مشفعًا * برحمتك

یا ارحم الراحمین * * دعا میت صغیر کے لیئے *

یا پروردگار ہمارے لیئے اس کو پیش رو کر * اور اس کو ہمارے

واسطے اجر اور ذخیرے کا وسیلہ کر * اور ہمارے لیئے اس کو

شفاعت اور درخواست کرنے والا کر * اپنی رحمت سے

ای بخشنے ہاروں سے بڑے بخشنے ہارے * اگر لڑکی ہو تو اجعله

کے مقام میں اجعلها اور شافعًا مشفعًا کی جگہہ میں شافعة مشفعة

کہے * یعنی شفاعت اور درخواست کرنے والی کر *

* یقرء هذا الدعاء بروية الجنازة *

الله اکبر الله اکبر هذا ما وعدنا الله ورسوله * اللهم زدنا

ایمانا وتسلیما لا اله الا الله وحده لا شریک له * له الملک وله

الحمد یحیي ویمیت * وهو حي لا یموت بیده الخیر وهو علی

کل شيء قدیر * اللهم بارک لنا في الموت واجعلنا بعده خیر *

* اِس دعا کو جنازہ دیکھنے سے پڑھتے ہیں *

خدا بہت بڑا ہی خدا بہت بڑا ہی یہہ وہ چیز ہی کہ جس کا وعدہ خدا نے اور اُس کے رسول نے ہم سے کیا ہی * یا پروردگار تو ہمارے ایمان اور ہماری طاعت کو زیادہ کر * نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے جس حال میں وہ ایک ہی * کوئی اُس کا شریک نہیں اُسی کے لیئے بادشاہی اور تعریف ہی * وہ جلاتا ہی اور مارتا ہی وہ زندہ ایسا جو نہیں مرتا ہی * اُسی کے اختیار میں نیکی ہی اور وہ سب چیزوں پر قادر ہی * یا پروردگار موت ہماری اچھی کر اُس کے بعد ہماری خیر *

* یقول وقت وضع المیت فی القبر * * بِسمِ اللہِ وَبِاللہِ وَفِی سَبِیلِ اللہِ وَعَلیٰ مِلَّۃِ رَسُولِ اللہِ * جب مردے کو قبر میں رکھے تب کہے * خدا کے نام اور اللہ کے فضل سے اور خدا کی راہ میں * اور پیغمبر خدا کے مذہب پر *

* تَلقِینُ المَیِّتِ عَلَی القَبرِ *

یَا عَبدَ اللہِ اِذَا جَاءَکَ المَلَکَانِ مِنَ اللہِ لَا تَخَف وَ

لَا تَحْزَنْ وَابْشِرْ * فَقُلْ بِلِسَانٍ فَصِيحٍ وَاعْتِقَادٍ صَحِيحٍ اَشْهَدُ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُولُهٗ * قُلْ بِاللّٰهِ رَبًّا * وَبِالْاِسْلَامِ دِينًا * وَبِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَبِيًّا * وَبِالْقُرْاٰنِ اِمَامًا * وَبِالْكَعْبَةِ قِبْلَةً * وَبِالْمُؤْمِنِينَ اِخْوَانًا * وَبِحَلَالِ اللّٰهِ حِسَابًا * وَبِحَرَامِ اللّٰهِ عَذَابًا * وَبِالْجَنَّةِ ثَوَابًا * وَبِالنَّارِ عِقَابًا * وَاَنَّ السَّاعَةَ اٰتِيَةٌ لَا رَيْبَ فِيهِ وَاَنَّ اللّٰهَ يَبْعَثُ مَنْ فِي الْقُبُورِ *

* تلقین میت کی قبر کے اوپر * ای بندے خدا کے جب تیرے نزدیک خدا کی طرف سے دو فرشتے آویں تو مت ڈر اور غمناک نہ ہو بلکہ خوش ہو * اور میٹھی زبان اور درست عقیدے سے بول کہ مین گواہی دیتا ہوں نہین کوئی معبود سواے اللہ کے جس حال مین کہ وہ ایک ہی کوئی اُس کا شریک نہین * اور مین گواہی دیتا ہوں کہ محمد اُس کا بندہ اور بھیجا ہوا اُس کا ہی * اور کہہ کہ اللہ میرا پروردگار * اور اسلام میرا دین * اور محمد علیہ السلام میرا نبی * اور قران

میرا امام * اؤر کعبہ میرا قبلہ ہی * اور مومنین میرے بھائی
ہیں * اؤر خدا کی حلال چیزوں سے میرا حساب ہی * اؤر
خدا نے جسے حرام کیا ہی وہ موجب عذاب کا ہی * مومنوں
کے واسطے بہشت کا ثواب اؤر کافروں کے لیئے دوزخ کا
عذاب ہی * اؤر تحقیق قیامت آنے والی ہی اس مین کچھ
شک نہیں * اور جو قبر میں ہین خدا اُنھین بیشبہ اُٹھاویگا

* اِن كَانَ المَيِّتُ اُنثی يقُولُ مَوضِعَ يَاعَبدَاللهِ يَا اَمَةَ اللهِ *

اگر میت عورت ہو تو یا عبد اللہ کی جگہہ مین یا امۃ اللہ یعنی
ای بندی خدا کی کہے

* تَحِيَّةُ المَقبَرَةِ *

اَلسَّلَامُ عَلَيكَ يَا فُلَانَ ابنِ فُلَانٍ * غَفَرَ اللهُ لَكُم كَمَا غَفَرَ لِنَبِيِّكُم
عَلَيهِ السَّلَامُ وَعَلیٰ آلِهِ *

* سلام قبرگاہ کا *

ای فلانے فلانے کے بیتے تم پر سلام ہوجیو * خدا تمھاری آمرزش کرے
جیسا کہ تمھارے پیغمبر کی آمرزش کی اُس پر اؤر اُسکی آل پر سلام ہوجیو

* دُعَاءُ مَغفِرَةِ المَيِّتِ يَقرَءُ الزَّائِرُ عَلیٰ قَبرِهِ قَائِمًا *

اَلحَمدُ لِلّٰهِ الَّذِي لَا يَبقیٰ اِلَّا وَجهُهُ وَلَا يَدُومُ اِلَّا مُلكُهُ *

اَشْهَدُ اَنْ لَااِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ * اِلٰهًا وَّاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا فَرْدًا وِّتْرًا لَمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا * وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ * جَزَى اللّٰهُ مُحَمَّدَنِ النَّبِيَّ الْاُمِّيَّ عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ *

* وعا میت کی آمرزش کی زیارت کرتے والا اُس کی قبر پر کھرا ہو کر پڑھے * تمام حمد اُس خدا کو ہی کہ جس کے سوا کوئی باقی نہ رہیگا اور ہمیشہ نہ رہیگی مگر اُسی کی بادشاہی * مین گواہی دیتا ہوں کہ نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے جس حال میں کہ وہ ایک ہی کوئی اُس کا شریک نہیں * وہ ایک خدا ہی ایک ہی ہی پاک اکیلا تنہا نہ جورو اختیار کرتا ہی نہ فرزند * اور مین گواہی دیتا ہوں کہ بے شبہ محمد اُس کا بندہ اور بھیجا ہوا اُس کا ہی * خدا محمد کو جو پیغمبر اُمی ہی ہم سے وہ جزا دے کہ جس کے وہ لائق ہی *

## * فصل احکام شرع مین *

جانو اے مومنو احکام شرع کی آٹھ قسمین ہاین فرض واجب سنت مستحب مباح محرم مکروہ مفسد * فرض وہ ہی جو ثابت ہوا ہو اُس دلیل یقینی سے کہ جس مین کچھ شک

کا ہو اُس کے عمل کرنے سے ثواب ہوتا ہی اوٗر ترک کرنے سے
عذاب اوٗر اُسسے اِنکار کرنا سب کے نزدیک کفر ہی نظیر
اُس کی رمضان کا روزہ رکھنا اوٗر پانچوں وقت کی نماز پڑھنا *
واجب وہ ہی جو ثابت ہوا ہی اُس دلیل سے کہ جس مین
کچھہ شبہہ ہو اُس پر عمل کرنے سے ثواب اوٗر ترک کرنے سے
عذاب ہوتا ہی * پر اِنکار کرنا اُسسے کفر نہیں ہی مثلا نماز وتر کی
وغیرہ * سنت وہ ہی کہ جس کو پیغمبر اعظم نے ہمیشہ کیا ہی
مگر ایکبار یا دو بار اُسسے ترک کیا ہو * عمل اُس کا ثواب اوٗر
ترک اُس کا عذاب ہی مثال اُس کی سنت نماز فجر کی وغیرہ
* مستحب وہ ہی کہ جسے پیغمبر علیہ السلام نے کبھی کیا ہی
اوٗر کبھی نہیں * پر مشائخون نے اُس کو بہتر جانا ہی کرنے سے
اُس کے ثواب ہوتا ہی اوٗر نہ کرنے سے عذاب بھی نہیں نظیر
اُس کی نماز سنت عصر کی وغیرہ * مباح وہ ہی کہ جس مین
بندہ مختار ہی اگر اُس کو کرے کچھہ ثواب نہیں اوٗر جو نہ کرے تو
عذاب بھی نہین مثال اُس کی اچھا کھانا اچھا پہننا وغیرہ * مکرو

وہ ہی کہ جسے صاحب شرع نے منع کیا ہی اور اُس کے حلال ہونے پر کبھی حکم نہ کیا ہو* نہ کرنا اُس کا ثواب اور کرنا اُس کا عذاب ہی* اور اُس کو حلال جاننا بالاتفاق کفر ہی نظیر اُس کی زنا کرنا اور سود کھانا وغیرہ* مکروہ وہ ہی کہ جسے شارع نے منع کیا ہی پر اُسکا ایک منافی بھی ہو نہ کرنے سے اُسکے ثواب اور کرنے سے ڈر عذاب کا ہی* [illegible] اُس کو حلال جاننا کفر ہی مثلا گھوڑے کا گوشت [illegible] امام اعظم کے نزدیک* مفسد وہ ہی جو عمل شرعی کو بگاڑتا ہی اگر اُس کو قصداً کرے تو عذاب ہی اور جو سہواً کرے تو کچھ نہیں نظیر اُس کی بات کرنا نماز مین وغیرہ

*فصل ایمان کے احکام مین*

جانو اِی مومنو ایمان کے دو رکن ہیں* کلمۂ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کا اقرار زبان سے کرنا اور اُس کے معنی کو یعنے نہین کوئی معبود سواے خدا کے اور محمد بھیجا ہوا اُسکا ہی دل سے یقین جاننا* پس جو کوئی یہہ اقرار و تصدیق کرے بے شبہ وہ مومن ہووے* اور دنیا میں اُس کے لیئے پانچ حکم ہین* اُس کو جان

سے نہ مارنا* اور فیہ نکرنا* اُس کے مال کو ظلم سے نہ لینا* اور
بے سبب شرعی دکھہ نہ دینا* گمان بد اُس پر نہ کرنا* اور
عاقبت مین دو ہین* بہشت مین جانا* اور دوزخ کے عذاب
سے چھوٹنا* پس ہرایک شخص کو چاہیے کہ اپنے اختیار سے
خدا پر بن دیکھے ایمان لاوے* اور جانے کہ غیب کا علم خدا ہی کو
ہی* اور خدا تعالی نے جس چیز کو حلال کیا ہی اُس کو حلال
جانے* اور جس کو حرام کیا ہی اُسے حرام سمجھے* اور
خدا کے عذاب سے ڈرے اور اُس کی رحمت کا امیدوار رہے*
جانو جب کوئی سن بلوغ کو پہنچے رنڈی ہو یا مرد اُسنے ایمان
لانا واجب ہی کیونکہ بندگی بدون ایمان کے قبول نہین ہوتی
اور عبادت کافر کی کچھہ کام نہیں آتی* پانچ چیزین اسلام کی
بنیاد ہیں* کلمہ طیب کو پڑھنا* پانچوں وقت نماز کرنا* اور
اگر پونجی ضروری خرچ سے زیادہ ہو تب زکواۃ دینا* اور
رمضان کا روزہ رکھنا* اور مقدور والے کو حج کرنا*
واجبات شرعی سات ہین* عید الفطر کا صدقہ دینا* قربانی

کرنا * و[illegible] کی نماز پڑھنی * قرابتوں کو خرچ دینا * ماں باپ کی خدمت [illegible] * اور جورو کو خاوند کی تابعداری کرنا * عمرہ بجالانا [illegible] سنت شرعی چھ ہیں * ختنہ کرنا * لبیں لینا * بغل کے بال لینے * سر منڈانا * ناخن کتوانے اور پاکی لینی *

* فصل [illegible] *

وضو میں چار چیزیں فرض ہیں * [illegible] بال جہاں سے جمتے ہیں منہ کو وہاں سے دھونا دونوں کانوں اور تھوڑی کے نیچے تک * اور دونوں ہاتھوں کو دھونا کہنیوں سمیت * اور پانوں کو ایڑیوں کے ساتھ * اور سامھنے کی طرف سے چوتھائی سر کو مسح کرنا * اور جودہ چیزیں اُس میں سنت ہیں سو کر اُٹھنے والے کو استنجا کرنا * اور دونوں ہاتھوں کو پہنچوں تک دھونا * بسم اللہ کہنا * مسواک اور کلی کرنی * نتھنو مین پانی دینا * داڑھی کو اور ہاتھ پانو کی اُنگلیوں کو اُنگلیوں سے خلال کرنا * دونوں کانوں کو مسح کرنا * اور ہر ہر عضو کو تین تین بار دھونا * نیت کرنی * ترتیب کو نگاہ رکھنا * اور پے در پے دھونا اِس طور

ته نه لگا دهو یا هوا عضو نه سوکهے * اور تمام سرکو یکبار مسح کرنا * مستحب دو هین * داهنی طرف سے پهلے دهونا * اور گردن مسح کرنا

* فصل وضو کے توتنے مین *

دس چیزین وضوتوڑتی هین * جوجا ضرور یا پیشاب کی راه سے نکلے * یا اور بدن سے اگر وه نجس هو * مثلا لهو یا پیپ بشرطیکه اپنے مکان سے نکل دهان تک [illegible] جس کا دهونا وضو یا غسل مین فرض هی * پر زخم سے کیڑے کا نکلنا وضوکو نهین توڑتا هی * اور منهه بهر کے قی کرنا ایکهی بار یا بار بار تهوڑی تهوڑی بشرطیکه اگر سب اکتهی کی جاے تو منهه بهر کے هو * اور کسی چیز پر تکیه لگا کر سونا * اور دیوانگی * اور بیهوشی * اور نشا ایسا جو چلنے مین لغزش آوے * اور اختلاط بے حجابانه کرنا عورت سے * اور کهلکهلا کر هنسنا بالغ کا نماز کے درمیان * همیشه جس شخص سے پیشاب یا لهو یا باد وغیره جاری رهے هر نماز کے وقت اسے نیا وضو کرنا لازم هی * اس وضو سے اس وقت تلک فرض و نفل سے جو چاهے

پڑ جاتی* اگر کسی کی آنکھ سے لہو نکلا اور وہ نہین ٹھہر گیا نکلتے وقت نہین جاتا ہی* تھوک کے ساتھ جو لہو آوے پس اگر لہو زیادہ یا برابر ہوا ان دونون صورتون مین وضو توٹتا ہی* نہین* مچھر یا کلنی کسی کا لہو پیکر پیٹ بھرے تو وضو نہین جاتا ہی* دودھ اور صرف تھوک اور آنکھون کا پانی اور پسینا اور کھنکار وضو کو نہین توڑتا ہی* اگر کسی نے کان مین تیل ڈالا اور وہ اُس کے دماغ مین تین دن تک رہا پھر کان یا ناک یا منہہ کی راہ سے نکلا اُس سے وضو نہین جاتا ہی* اگر کسی نے وضو کیا پھر اُس کے دل مین گذرا کہ بعضا بدن نہین دھویا ہی* پر اُس کو ٹھہرا نہین سکتا ہی چاہیئے کہ بایان پانون دھووے وضو بر قرار رہیگا* اگر کسی نے ناڑے مین تیل یا پانی داخل کیا پھر وہان سے نکلا اُس سے وضو نہین جاتا ہی* کیونکہ ذکر محل نجاست کا نہین ہہ بخلاف مقعد کے اگر کسی کے جوائی ہو اور اُس مین اُسے چربی بھری ہو* اور اُس کے نیچے پانی پہنچانے مین کچھ ضرر ہوتا ہی* تو بے پہنچانے پانی کے وضو

اؤرغسل اُنکا صحیح ہی والا نہیں * *فصل غسل کی*

غسل کے درمیان تین چیزین فرض ہاین * کلی کرنا نتھنوں مین پانی دینا * اؤر تمام بدن کو ایک بار دھونا * اؤر چھ چزین سنت ہاین * دونوں ہاتھوں کو دھونا * اؤر بدن مخصوص کو اؤر دور کرنا نجاست کا بدن سے اگر کہیں ہو * پھر وضو کرنا پر پانوں کو نہ دھووے * پھر [illegible] کو تین بار دھونا * اُس کے پیچھے دھونا دونوں پانوں کو اُس [illegible] کہ جہاں غسل کا پانی نہ ٹھہرا ہو * اؤر جس عورت کی چوٹی گندھی ہو اُس کو بالوں کی جڑ بھگانا کافی ہی * موجب غسل کا اُچھال کر منی نکلنا شہوت کے ساتھ اؤر فرج مین یا مقعد کے درمیان حشفے کا داخل ہونا * پر اس تقدیر میں فاعل اؤر مفعول دونوں پر غسل فرض ہوتا ہی * اؤر حیض و نفاس کی مدت گذر جانی * اؤر خواب سے بیدار ہو منی یا مذی کو دیکھنا * مسلمان مردے کو غسل دلانا اؤر جو کافر کہ حالت ناپاکی مین ایمان لایا ہی اُسے غسل کرنا واجب ہی * جمعے اؤر عید کی نماز کے لیئے اؤر احرام کے وقت اؤر عرفے کے دن

غسل کرنا سنت ہی اور سوا ان کے مستحب *

## * فصل طہارت کے پانی میں *

مینہ کے اور دریا کے پانی اور کوئے اور برف کے پانی جیسے جو روان ہو وضو درست ہی * اگرچہ رنگ یا مزے یا بو میں دیر تک رہنے سے یا کوئی پاک چیز کے ملنے سے تفاوت ہوا ہو * پر اگر گاڑھا ہو جاے تو اُس پانی سے وضو جایز نہین ہی * اگر بہتے ہوئے پانی سے نجاست تل جاے یا اُس تالاب کے پانی میں جو دہ در دہ ہو اور چلو اُٹھاتے کیچڑ نظر نہ آے غلاظت ہو لیکن رنگ اور مزہ اور بو اُس کی جوں کی توں ہو تو وہ پانی پاک اور اُس سے وضو جایز ہی * کیونکہ حکم اُس پانی کا حکم آب روان کا ہی * اگر کوئی حوض چھوٹا سا ہوا اور اُس مین پانی ایک طرف سے داخل ہوتا ہی اور دوسری طرف سے نکل جاتا ہی اُس کے پانی سے وضو جائز ہی ہر طرف اُسکی خواہ چار چار ہاتھ ہو یا زیادہ * جو جانور کہ پانی مین پیدا ہوتا ہی مثلاً مچھلی یا مینڈک وغیرہ یا وہ حیوان کہ جسکے بدن مین بہتا لہو نہ ہو اگر پانی مین مرجاوے پانی

ناپاک نہین ہوتا ہی * درخت کے اور میوے کے نچوڑے ہوئی شیرے سے اور اُس پانی سے کہ جسے وضو کے لیئے یا زیادہ ثواب کے واسطے اِستعمال کیا ہو وضو صحیح نہین * اگر معلوم ہو کہ یہہ پانی بسبب نجاست کے بدبو ہوا ہی تو اُس سے وضو نہ کرے * اگر ایک مُوا کتّا نالے کی چوڑائی میں اٹکا ہو پر اُس کے اوپر سے پانی بہتا ہی اور جو پانی کہ کتّے سے بھرا ہوا ہی کم ہی اُسّے جو نہین بھرا ہوا ہی تو بہاو کی طرف سے وضو درست ہی * اگر پانی آہستہ بہتا ہی یا کہ بند ہو جو اُسّے وضو کیا چاہے تو کُلّی کے پانی سے بچا کر چُلّو اُٹھانا لازم ہی * کیونکہ جو پانی اِستعمال مین آتا ہی اُسّے وضو جایز نہین *

## * فصل پوست کے احکام مین *

ہر ایک چمڑا کمائے سے پاک ہوتا ہی مگر سُوّر اور آدمی کا * جس کا چمڑا کمائے سے پاک ہوتا ہی ذبح کرنے سے بھی پاک ہوتا ہی * ایسا ہی اُس کا گوشت بھی اگر یہہ وہ شرع مین شامل نہ ہو * اور جس کا پوست کمائے سے پاک نہین ہوتا ہی

ذبح سے بھی پاک نہین ہوتا ہی * بال اور ہڈی اور رگ اور پٹھا اور دانت مردے کے پاک ہین مگر سور کے *

* فصل کوئے کے احکام مین *

اگر کوئے کے درمیان نجس گرے یا اُس مین کوئی جانور مر کر پھولے یا سڑ جاے * یا مثل آدمی یا بکری کے اُس مین مرے تب اُس مین سے سب پانی کو نکالنا ضرور ہی اگر ممکن ہو * وگرنہ ایک شخص فہمیدہ جو پانی کی پیمایش سے واقف ہی جو انداز کردے * اور کوئی جانور مرغی کے برابر اگر مرے تو چالیس ڈول سے ساٹھ ڈول تلک اور گوریہ کے برابر مین آدھا اُس کا * نجاست کے گرنے کے وقت سے کوا ناپاک ہوتا ہی اگر معلوم ہووے والا ایک رات دن کی نماز قضا پڑھے * اور جو پھولا ہو تو تین رات دن کی ابی حنیفہ کے نزدیک * پر محمد و ابو یوسف کے نزدیک جب سے معلوم ہوا ہی * جوٹھا پانی آدمی اور گھوڑے کا اور اُس حیوان کا کہ جس کا گوشت حلال ہی پاک ہی * بلی اور چھٹی مرغی اور شکاری چڑیوں کا اور خانگی چوہوں کا

مکروه ہی * گدھا اور خچر کا مشکوک ہی پر اُستے وضو کرکے
پھر احتیاطاً تیمم کرے اگر اور پانی نہ پاوے * اُن جانوروں کا
پسینا اُن کے جوٹھے کے برابر ہی

## * فصل تیمم کي *

جانو تیمم قائم مقام وضو اور غسل کے ہی اگر ایک کوس تلک
پانی نہ ملے یا بیمار ہو ایسا کہ پانی کے چھونے سے اُسکی بیماری
بڑھے * یا جاڑے کے سبب اُسکا ضرر ہو * یا دشمن سے ڈرتا ہی
یا پیاسا ہو اور اُس کے پاس زیادہ پانی نہیں ہی یا پانی اُٹھانے کا
لوٹا اُسکے پاس نہیں * یا پیسا نہ رکھتا ہو کہ مول لے یا عید کی
نماز جاتی رہے خواہ پہلے ہی سے یا بیچ میں سے یا نماز جنازے کی نپائے
پر یہہ حکم سوائے ولی میت کو ہی * صورت تیمم کی یہہ ہی کہ نیت
قربت سے اپنے ہاتھوں کو خاک پاک کے اوپر ایک بار مارنا
اور اُسے اپنے منھہ کو جہاں تک وضو میں دھونا فرض ہی
وہاں تک مسح کرنا پھر اسی طرح سے ایک بار مارنا اور اُسے
ہاتھوں کو کہنیو سمیت مسح کرنا * وقت نماز کے پہلے سے تیمم
کرنا روا ہی اور اُس سے جو چاہے پڑھے * جو چیز وضو توڑتی ہی

وہ تیمم کو بھی توڑتی ہی اور پانی کا ہاتھ لگنا * اور پانی کے
امیدوار کو آخر وقت تک ناخیر نماز کی بہتر ہی * اگر خیال مین
گذرے کہ پانی نزدیک ہی تو تین سو گز زمین تک ڈھونڈنا
لازم ہی * مسافر کو نماز پڑھے یاد آیا کہ لوٹے میں پانی
ہی چاہیئے کہ نماز نہ توڑے * ہر ایک پاک چیز جو زمین کی
قسم سے ہی اُس پر تیمم کرنا درست ہی مثلا خاک یا دھول
یا پتھر یا سرمہ یا ہرتال * پر سونا روپا چوکانی اور گلا یا نہ ہو لیکن
اُس پر گرد جمی ہو اُسسے تیمم جایز ہی * راکھ پر تیمم کرنا روا
نہین * اگر کسی نے دھان یا گیہوں یا جو ناپا اور اُس کے منہ
اور ہاتھوں مین گرد جمی ہو اُس پر ہاتھ پھیرنا تیمم کے قاعدے
سے کافی ہی * اگر کسی نے نماز جنازہ یا سجدہ تلاوت کے لیئے
تیمم کیا تھا اُس تیمم سے اور فرضوں کو ادا کرنا صحیح ہی
پر قران شریف کے چھونے کے لیئے یا مسجد مین
داخل ہونے کو اگر تیمم کرے اُسسے نماز درست نہین

* فصل موزون پر مسح کرنے مین *

صاحب حدث کو موزون پر مسح کرنا صحیح ہی صاحب غسل کو نہین
*صورت اُسکی یہہ ہی مثلاً ایک شخص نے وضو تمام کرکے موزہ
پہنا تھا پھر اُسے حدث لاحق ہوا اب جو وضو کیا چاہے تو پانون
کو دھونا کچھہ ضرور نہین بلکہ ہاتھہ کی تین اُنگلیوں سے موزون کے
اوپر ساق تلک مسح کرے وضو صحیح ہو ویگا *جرموق یعنی سرموزہ
اور پاتابے کے اوپر مسح درست ہی اگرچہ مصلی مسافر ہو*
پر دستانہ اور پگڑی اور ٹوپی اور برقع کے اوپر جایز نہیں*
شرط مسح کی وقت حدث مین وضو کرکے موزے کا پہنا* مدت
اُسکی مقیم کی لیئے ایک رات دن اور مسافر کے واسطے تین
رات دن تک لیکن حساب اُسکا حدث کے وقت سے ہی*
اور جو چیز وضو توڑتی ہی مسح کو بھی توڑتی ہی اور گذرنا مدت کا اور
اکثر قدم کا باہر آنا ساق کی طرف سے* جو موزہ کہ پانون کی چھوٹی
تیں اُنگلیوں کے برابر پھٹ گیا ہو اُسکے اوپر مسح درست
نہیں ہی یہہ مقدار معتبر ہی ایک ہی موزے مین نہ دونوں مین

*فصل حیض و نفاس کے*

*حیض وہ لہو ہی کہ عورت

بالغہ کی رحم سے بے عارضہ بیماری کے نکلے اؤر وہ سن ایاس یعنی ساٹھہ برس تک نہ پہنچی ہو * مدت اُس کی دو ہین اقل واکثر پر مدت اقل تین رات دن کی ہی اؤر اکثر مدت دس رات دن کی * جس ایام مین کہ حیض سے باز رہتی ہی اُس زمان کو طہر کہتے ہین اقل مدت اُس کی پندرہ دن ہین اؤر اُس کی اکثر مدت کے واسطے کچھہ حد مقرر نہین * حیض والی کو اپنی مدت تک نماز روزہ رکھنا مسجد مین جانا بیت اللہ کی زیارت کرنی خصم سے نزدیکی کرنی قرآن تلاوت کرنا [illegible] چھونا جائز نہین پر بعد پاک ہونے کے روزہ قضا کر[illegible] نہین * اکثر مدت والی جب حیض سے پاک ہو [illegible] کرنی درست ہی اگرچہ نہ نہائی ہو بخلاف اقل [illegible] کے مگر حیض سے پاک ہونے کے بعد جب اتنا عرصہ گذرے کہ اُس مین غسل اؤر تحریمہ کر سکے * نفاس وہ خون ہی کہ عورت کی رحم سے لڑکا جننے کے بعد نکلے اُس کی اقل مدت کے واسطے کوئی حد مقرر نہین پر اکثر کے واسطے چالیس دن ہین * جو عورت

کو جاوان جنے پہلے لڑکے سے اُس کے نفاس کی ابتدا اوؤر دوسرے سے انتہا حساب کرینگے بالاتفاق* اگر بیت بگر گیا اوؤر بعضی خلقت مثل ہاتھ یا پانوں یا منہہ کے اُسمیں بن چکی ہی تو حکم اُسکا لڑکے کا ہی اوؤر وہ عورت نفاس والی ہی* جو لہو کہ مدت حیض و نفاس سے کم یا زیادہ میں دکھائی دے یا حاملہ عورت کو نظر آوے وہ حیض نہیں بلکہ بیماری استحاضے کی ہی وہ نماز و روزہ اوؤر صحبت کا مانع نہیں*

*فصل لڑکے کے پیدا ہونے اور اُسکے عقیقہ دینے میں*

جب لڑکا پیدا ہووے تو اُسے سپید کپڑے میں رکھیں* اوؤر زرد کپڑے سے احتراز کریں* اوؤر اُس کے بائیں کان کی طرف تکبیر اقامت کی اوؤر دہنے کان کی طرف اذان پڑھیں* اوؤر نام اُسکا اچھا سمجھکر ساعت نیک میں رکھیں اوؤر اُس کے بال مونڈا کر سر میں خوشبوئی لگا دیں* پھر اُن بالوں کے برابر کچھہ زر و پا تولکر صدقہ دیوین* اوؤر ساتوین یا چودیوین کو روز پیدائش سے عقیقہ یعنی قربانی دیوین* صورت اُسکے بہ

ہی کہ اگر فرزند بیٹا ہو تو دو گوسپند اور ایک بھی درست
ہی اور جو بیٹی ہو تو ایک ہی گوسپند ذبح کرین * پر اُسکی
ہڈی کو نہ توڑین اور ایک ران اُسکا دائی کو دیوین *
اور باقی گوشت کا کھانا پکوا کر مصلیوں کو کھلا دیوین *

* نية العقيقة * * نیت عقیقے کی *

اللهم هذه عقيقة ابني فلان دمها بدمه ولحمها بلحمه وعظمها بعظمه
وجلدها بجلده وشعرها بشعره اللهم اجعلها فداء [illegible] من النار *
یا پروردگار یہہ میرے [illegible] بیٹے کے لیئے قربانی ہی * لہو اُس کا
بدلا ہی اُس کے لہو کا * اور گوشت اُس کا [illegible] کے گوشت
عوض ہی * اور ہڈی اُسکی بدل ہی [illegible] * اور
چمڑا اُسکا اُسکے چمڑے کا * اور بال اُسکے [illegible] کا *
یا پروردگار اِس عقیقے کو میرے بیٹے کے دوزخ سے چھوٹنے کا
وسیلہ کر * اگر باپ ذبح کرنیوالا ہو تو ایسا کہے اور جو سوا ے
باپ کے اور کوئی ذبح کرے تو ابني فلان کے مقام کہے ابن فلان *

* فصل نجس کے پاک کرنے میں *

بدن یا کپڑے یا جاے نماز مین اگر نجاست نظر آوے تو اُس کو
پانی سے یا اُسّے جو پانی کے برابر پاک اور رواں ہی مثل سرکا
یا گلاب تین بار دھونا اور ہر ایکبار نچوڑنا اگر ممکن ہو واجب
ہی* اِس طور سے کہ جرم غلاظت کا جاتا رہے اگرچہ کچھہ اثر اُسکا
باقی رہے کہ اُسکا دُور کرنا مشقت ہی اور اگر نچوڑنا ممکن نہ ہو
اُسے دھوکر رکھہ چھوڑے یہاں تک کہ نہ ٹپکے تین بار ایسا کرے
تو وہ پاک ہوگا* منی کو دھوکر پاک کرنا اور اگر خشک ہو تو
ملکر بھی صحیح ہی* موزے میں اگر نجاست غلیظ ہو تو اُسے زمین
مین ملکر پاک کیا جائیگا اور اگر پتلی ہو تو دھوکر* اگر تلوار یا اُسکے
مانند میں ہو تو پونچھہ کر اور فرش نجاست آلودپر ایک رات دن
پانی بہایا جائیگا* زمین اور جو چیز لگی ہوئی ہو زمین سے جیسی گھاس
وغیرہ سوکھنے سے پاک ہوتی ہی* اثر نجاست کا مٹنا نماز کے
واسطے کافی ہی پر تیمم کے لیئے نہین* کپڑے کی چوتھائی
سے کم میں اگر غلاظت خفیف ہو مثلا پیشاب گھوڑے کا اور
اُس جانور کا کہ جس کا گوشت حلال ہی اور پیخال اُن چڑیون کی

کہ جن کے گوشت کھاتے ہاین * پر جن کے گوشت حلال ہی اُن کی بینخال پاک ہی مگر مرغی کے کیونکہ وہ غلیظ ہی مانند بول وغائط اوٗر لہو کے اُن غلیظوں مین سے اگر گاڑہا ہو تو بہ قدر درہم کے عفو ہی اوٗر جو پتلا ہو تو کف دست کے برابر میں کچھ مضایقہ نہاین * اگر پانی نہ ملے * پیشاب کرتے اگر سوئی کی نوک برابر چھینٹے لگے اُسکا کچھ اعتبار نہاین * آستر کی طرف اگر نجاست ہو تو ابرے کی طرف نماز جایز ہی * ایسا ہی بچھونے کی ایک جانب میں غلاظت ہی دوسری جہت پر نماز پڑھ سکتا ہی * کپڑے مین کہیں نجاست ہی پر اُسے معلوم نہین کہ کہان تو ایک طرف اپنے دل مین ٹھہرا کر دھو ڈالے *

*فصل نماز کے وقتون مین*

صبح صادق سے آفتاب کے نکلنے تک وقت ہی نماز فجر کا * اوٗر آفتاب ڈھلنے سے تا پہنچنے سایہ ہر ایک شی کے سواے فیٔ زوال یعنی سایہ نیم روز کے اپنے دو برابر کو وقت ہی ظہر کا * اوٗر اُس وقت سے آفتاب کے ڈوبنے تک عصر کا *

اُس سے لے شفق کے غائب ہونے تک وقت ہی مغرب کا
* اور اُسوقت سے تا آخر شب عشا اور وتر کا * مستحب
ہی تاخیر کرنا فجر کی نماز کو یہاں تک کہ چالیس آیت ترتیب سے
پڑھی جاوے پھر اُسے دُہرا سکے اگر فساد وضو کا معلوم ہو *
ظہر کی نماز کو تاخیر کرنا گرمی اور بدلی کے دن پھر دہی اور جاڑون
مین جلدی * اور عصر کو تب تک کہ آفتاب کا رنگ بدل نہ جاوے
اور مغرب کو بدلی کے دن تاخیر کر کے پڑھے * بخلاف اور دنون کے
کیونکہ اُن دنون مین تعجیل عصر کی مستحب ہی * اور
عشا کو تین پہر رات تک * وتر کو آخر شب تک * پر یہہ حکم
اُس شخص کو ہی کہ جسے شب بیداری کا استعمال ہو *
آفتاب کے نکلنے کے وقت اور ٹھیک دوپہر کو اور اُسکے
ڈوبنے کے وقت نماز اور سجدہ تلاوت اور جنازے کی نماز جائز
نہین ہی مگر اُس دن کے عصر کی نماز جائز ہی اور عصر پڑھنے کے
بعد بھی سوا مغرب اُس دن کے * پانچوں فرضوں کے لیئے
اُن کے وقتوں مین اذان کہنا سنت ہی اور وقت سے آگے اگر

اذان کہی جاے تو اُس کو دُہرانا ضرور ہی * صورت اُس کی یہہ ہی کہ
کعبے کی طرف منہہ کرکے دونوں انگشت شہادت کو کانوں کے
سوراخ میں رکھہ اذان کے لفظوں کو جس طرح سابق مذکور
ہوے بلند آواز سے ادا کرے * پر اُس کے حرفوں اوٗر زیر
وزبر اوٗر جزموں اوٗر مدّوں کو گانے کے طور سے کم و زیاد نکرے
لیکن اچھی آواز سے اذان کہنا مضایقہ نہیں اوٗر دونوں
حی علی الصلوۃ کے وقت داہنی طرف منہہ کو پھیرے اوٗر
دونوں حی علی الفلاح میں بائیں طرف * فجر کی اذان میں حی
علی الفلاح کے بعد دو بار الصلوۃ خیر من النوم کہے * یعنے
نماز سونے سے بہتر ہی * اذان کے بعد ثانیا اعلام کرنا یعنے
الصلوۃ الصلوۃ کہنا علماء متاخرین کے نزدیک بہتر ہی اوٗر
مغرب کے سواے اذان اوٗر اقامت کے بیچ کچھہ دیر کرنا
نیک ہی * اوٗر اذان کے لفظوں کے درمیان فصل ڈالنا
مستحب ہی بخلاف تکبیر اقامت کے * اذان محدث کی
درست اوٗر اقامت اُس کی مکروہ ہی * محدث نے اگر تکبیر

اقامت کی بکبی تو دہرانا کچھہ ضرور نہین * ناپاک کی اذان اور
اقامت مکروہ ہی * نماز کے چھہ شرطین ہین پہلی طہارت یہہ
تین چیزون سے علاقہ رکھتی ہی یعنے پاک کرنا بدن کو اور جاے نماز
اور کپڑے کو * اگر کپڑے کی چوتھائی نجاست الودہ ہو اور
اُسکے پاس دوسرا کپڑا یا پانی نہین ہی تو اُسی کپڑے سے نماز پڑھہ
سکتا ہی * اور جو تمام آلودہ ہو تو برہنہ جایز ہی لیکن اُس کپڑے
سے پڑھنا بہتر اور مصلی کے پاس جو کپڑا نہو تو کھڑے ہو کر نماز
پڑھے لیکن مستحب ہی کہ بیٹھہ کر ادا کرے * طہارت جاے نماز
کی عبارت ہی پانون رکھنے کی اور سجدہ کرنے کی جگہہ
سے پاک [illegible] * پر امام اعظم کے نزدیک صرف
پانون کی جگہہ پاک ہونے سے کفایت کرتی ہی * دوسری
شرط چھپانا ستر کا ناف کے نیچے سے زانون کے نیچے تک
مردون کو * اور عورتون مین سے بی بیون کو تمام بدن کا سواے
منہہ اور ہتھیلی اور پانون کے * و اور لونڈیون کی ستر مردون
کے برابر ہی اور اُن کے پیٹھہ اور چھاتی اور پیٹ بھی چوتھائی

نظر آنے سے نماز باقی ہی* تیسری شرط متوجہ ہونا کعبے کی
طرف* خوف کی صورت مین قبلہ جہت قدرت ہی یعنے جیدھر
سُبھیتا ہووے اُدھر متوجہ ہو نماز پڑھے اگر کوئی سمت قبلے کی
بھول جاوے اور وہان کوئی ایسا نہین جو اُس سے پوچھے تو
قبلہ اُسکا جہت تحری ہی یعنے اپنے دل مین ٹھہراوے جس طرف
اُسے یقین ہووے اُس طرف متوجہ ہو نماز کرے اگر پھر اُسکے
خلاف معلوم ہووے تو نماز کو نہ دہراوے اگر نماز پڑھتے معلوم
کیا کہ قبلہ اور سمت پر ہی وہین اپنے منہہ کو اُس طرف
پھیرے* ایک شخص بدون تحری کے نماز پڑھنے لگا اتفاق
توجہ اُسکی موافق قبلے کے ہوگئی اُسکی نماز صحیح ہے کیونکہ قبلہ
اُسکا جہت تحری تھا* چوتھی شرط نیت کرنی یعنے دل سے قصد
کرنا پر زبان سے لفظ بہ لفظ کہنا اور دل مین اُسکے معنے کو لحاظ
کرنا اولی ہی* نماز فرض کے سوا اور نمازون کے لیئے مطلق
نیت کافی ہی پر فرض کے واسطے تعین نیت کا شرط ہی*
مقتدی کو لازم ہی کہ اقتدا کی نیت کرے یعنے کہے اقتدیت

بهذا الامام مین نے اِس اِمام کا اِقتدا کیا پر امام کو امامت کی نیت کچھہ ضرور نہیں * پانچوین شرط تکبیر تحریمے کے وقت کہنا الله اکبر اگر اُسکے بدلے لفظ الله اعظم یا الله رحمین یا اۏر کوئی لفظ جو خدا کی تعظیم کے لیئے ہی یا اُس کے معنے کو فارسی سے کہے تو جائز ہی * پر الفاظ دعا کے مانند جیسا اللهم اغفرلي کہنا درست نہین * چھتھی شرط وقت کا پہنچانا جیسا کہ مذکور ہوا *

*فصل فیئ زوال اور ظہر کے وقت کي تحقیق مین*

جو چاہیے تو کہ فیئ زوال کو خوب پہچانے اۏر نماز ظہر کے اول و آخر وقت کو جانے * تو کسی صاف ستھری زمین پر جہاں کچھہ اُونچ نیچ نہو ایک دایرہ بنا * اۏر اُسکے محیط یعنی گھیر کی ایک طرف سے جس کا نام نقطہ مشرق ہی مثلا دوسری طرف تک جو نقطہ مغرب ہی بیچوں بیچ سے اُس دائرےکے جہاں پرگار کا پانو رہتا ہی اۏر اُسے نقطہ مرکز کہتے ہاین ایک لکیر جسکا نام قطر مشرقین ہی کھینچ پھر اُسی طرح سے نقطہ شمالی سے اُسکے نقطہ جنوبی تک اُسی مرکز پر سے ایک اۏر ویسی ہی لکیر

جسکو قطر شمالین اوٗر خط نصف النہار یعنی دو پہریہ لکیر کہتے ہاین کھینچ لا* بعد اِسکے ایک لکڑی سیدھی جسکو مقیاس بولین یعنی قیاس کرنیکا و اِس طرح قطر سے چھوتا پر چوتھائی سے اُسکی کم نہو مرکز میں اُسکے بر پا کر* پھر دھیان کیجو کہ سرا اُسکے سائیکا اگلی پہر دن میں دائرے سے باہر نکلا ہوا رہیگا* پھر جوں جوں آفتاب بلند ہوتا جائیگا وہ سایہ گھٹتا جائیگا یہان تک کہ دائرےکے بیچ ہوکر جب خط نصف النہار پر آوے تو وہ وقت ٹھیک دوپہر کا ہی اُس وقت میں جو مقدار چھانو اُس پر ہووے وہی فیی زوال ہی یعنی سایہ نیم روز* اُس سائیکے ڈھلتے ہی ظہر کو رسے وقت ظہر کی شروع ہی پھر جوں جوں سورج ڈھلتا جائیگا وہ سایہ بڑھتا چلیگا یہان تک کہ دایرے سے نکل جائیگا لیکن جب سایہ اُس مقیاس کا جو سوائے فیی زوال کے ہی اپنے دو برابر تک پہنچے تو وہ آخر وقت ظہر کا ہی مثلاً فیی زوال اگر چوتھائی مقیاس کی ہو تو آخر وقت ظہر کا سوا دو تک اُسکے ہی* یہہ حکم ابی حنیفہ رح کی ایک روایت پر ہی* اوٗر دوسری روٗیت میں اُنھیں سے جو صاحبین اوٗر شافعی رح

سکے نزدیک ہی آخر وقت ظہر کا تا پہنچنے سایہ ہر شی کے اپنے برابر تک سوائے فیئ زوال کے ہی *شکل اُس دائرہ کی یہہ ہی*




اُس عبد ضعیف نے اِس دائرہکو دائرۂ ہندی سے اِس طور پر تسہیل کے لیئے استنباط کرکے اِس مقام مین لکھہ دیا اور جو امور موجب تطویل کے جیسے علامت مدخل الظل اور مخرج الظل کی اور انتصاف القوس وغیرہ ہی اور باعث وقت

فہم عوام کے نہیے اُنہین چھوڑ دیا * اوٗر جو ضرور و موقوف علیہ مطالب کا ہی اُسکو بیان کردیا * پس ای مصلیو اگر تم اُسسے کچھہ فائدہ پاوٗ تو اِس عاصی کو دعاء خیر کیجو * خدا تمھارا اوٗر ہمارا دین و دنیا میں بھلا کرے * آمین یا رب العالمین *

*فصل نماز کی صفتون مین *

چھہ چیزین نماز میں فرض ہیں کہ اُن کو رکن اوٗر صفت نماز کی کہتے ہین * پہلی صفت کھڑا ہونا پر کشتی میں بدون عذر کے بیٹھے نماز کرنا درست ہی * دوسری قرأت کرنی مقدار ایک آیت کے لیکن تین آیت کا پڑھنا واجب ہی * امام کو لازم ہی کہ جمعہ اوٗر عیدین اوٗر فجر اوٗر مغرب اوٗر عشا کی نمازمین وقتیہ ہو یا قضا آواز بلند سے قرأت کرے اگر منفرد ہو تو وقتیہ مین پکار کر اوٗر آہستہ پڑھنے میں مختار ہی لیکن پکار کر پڑھنا بہتر ہی اوٗر جو قضا پڑھے تو واجب ہی آہستہ پڑھنا * پکار کر اوٗر آہستہ پڑھنے میں حد اوسط کو اختیار کرے * اگر امام نے عشا کی پہلی دونوں رکعتوں میں قرأت کو سہو کیا تو لازم ہی کہ پچھلی

دونون رکعتون مین سورهٔ فاتحہ کے بعد قرأت کرے * اور جو پہلی دونون رکعتون مین سورهٔ فاتحہ سہو ہو جاے تو پھر پڑھنا کچھ ضرور نہین * فجر اور ظہر کی قرأت طِوال مفصل کے سورون سے پڑھنا بہتر ہی * وے سورے حجرات سے سورهٔ بروج تک * عصر اور عشا کی قرأت کو اوساط مفصل سے وے سورهٔ بروج سے لم یکن الذین تلک * اور مغرب کی قرأت کو قصار مفصل سے وے سورهٔ لم یکن الذین سے قل اعوذ برب الناس تک ہین * مقتدی اگر موتم ہو یعنی جو امام کے ساتھ پہلی رکعت سے نماز کو تمام کرے اُسے لازم ہی کہ امام کی قرأت کو چپ ہو کر سنے اور فرض فجر کی پہلی رکعت مین قرأت کو دراز کرنا سبھون بالاتفاق ہی * تیسری رکوع کرنا پر جو کوئی کُبڑا اِس وضع سے ہو کہ کُبڑاپن اُس کا حد رکوع کو پہنچا ہی رکوع اُس کا سر سے اِشارہ کرنا ہی * چوتھی شرط سجدہ کرنا پیشانی اور ناک سے * ایک ہی پر اکتفا کرنا یا پگڑی کے آگے سے سجدہ کرنا مکروہ ہی * سجدے کے وقت ساتون اندام یعنی منہہ اور

دونوں ہاتھوں اور دونوں زانوں اور دونوں پانوں کو قبلے کے طرف متوجہ کرے اگر بھاری جماعت ہو اور سجدہ کی جگہہ تنگی کرتی ہی تو سامھنے کے مصلی کی پیٹھہ پر سجدہ کرنا درست ہی * پانچوین صفت پچھلی نشست مین کہ اُسے قعدۂ اخیرہ کہتے ہاین التحیات کو عبدہ و رسولہ تک پرھنا * چھتی باہر آنا نماز سے اُس کام کے ساتھہ جو مفسد نماز کا ہی اگر مقتدی قعدۂ اخیرہ تک امام کے ساتھہ بیٹھہ کر نماز کو چھوڑ دے تو درست ہی کیونکہ قدر تشہد سے زیادہ موافقت کرنی فرض نہیں ہی *

* فصل واجبات نماز مین *

نماز مین سولہ چیزین واجب ہاین سورۂ فاتحہ کو ایک بار پڑھنا * اور اُس کے ساتھہ ایک سورہ کو ملانا * ترتیب نگاہ رکھنا * اور پہلی نشست کہ اُسے قعدہ اولی کہتے ہاین کرنا * اور دونوں نشستوں مین تشہد پڑھنا * سلام پھیر کر نماز سے فراغت کرنا * وتر کی نماز مین دعاء قنوت پڑھنا * پہلی دونوں رکعتوں کو قرات کے واسطے معین کرنا * اور سورۂ فاتحہ کو مقدم کرنا * اور رکوع مین

ٹھہرنا یہاں تک کہ ایک بار سبحان ربی العظیم پڑھ سکے * اوراسی طرح سے رکوع اور سجود کے درمیان اور دونوں سجدوں کے درمیان ٹھہرنا * اصطلاح فقہا میں اُن کو تعدیل ارکان کہتے ہیں * اور پکار کر پڑھنے کے مقام میں پکار کر اور آہستہ کی جگہہ آہستہ پڑھنا *

## * فصل نمازوں کی سنتوں میں *

یہ سب چیزیں نماز میں سنت ہیں * نرماگوش تک تکبیر کے لیئے ہاتھ اُٹھانا * اور رنڈیوں مُنہ تک اور ہاتھ اُٹھاتے وقت اُنگلیوں کو پھیلا رکھنا * امام کو تکبیر پکار کر کہنا * اور ثنا پڑھنا * اور اعوذ باللہ کہنا * پھر بسم اللہ پڑھنا * اور سورہ فاتحہ کے بعد امام اور مقتدی اور منفرد کو آہستگی سے آمین کہنا * اور مردوں کو کھڑے ہو کر ناف کے نیچے دہنے ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر رکھنا * رنڈیوں کو سینے پر * اور رکوع کی تکبیر کہنی * اور رکوع میں تین بار تسبیح پڑھنی * اور اُس میں زانوں کو ہاتھ سے پکڑنا پھر سر اُٹھا کر مقدار تین تسبیح کے کھڑا رہنا * اور قل سمع اللہ لمن حمد کہنا *

پھر سجدے کی تکبیر کہنی * اور اس مین تین بار تسبیح پڑھنا * سجدے سے سر اٹھاتا تکبیر پڑھنا اور دونون سجدون کے درمیان تین تسبیح کے مقدار بیٹھنا * اور بائین پانون کے اوپر بیٹھنا * اور دہنے پانون کی انگلیون کو ان کے سرون پر قائم رکھنا * رنڈیون کو چوتڑون پر بیٹھ کر دونون پانون کو دہنی طرف سے نکال رکھنا * اور بیٹھنے کے وقت دونون ہاتھون کو زانون کے اوپر رکھنا اور انگلیون کے سرون کو قبلے کی طرف متوجہ کرنا * اور پیغمبر عم کے اوپر درود بھیجنا

## * فصل نماز کے آداب مین *

آداب نماز کے چودہ ہیں * دونون چھاتیون سے کھڑا ہونا * اور دونون پانون کو جاے نماز کے اوپر برابر رکھنا * اور کھڑے ہونے کے وقت دونون قدمون کے درمیان چار انگلیون کے برابر فاصلہ چھوڑنا * اور مردون کو تکبیر تحریمے کے وقت آستین سے کف دست کو نکالنا * اور کھڑا ہو کر سرنگون رہنا اس وضع سے کہ ٹھوڑی سینے مین نہ لگے * اور سجدہ گاہ پر

نظر رکھنا اور رکوع کے وقت پشت پا پر * اور حالت سجود مین نتھنون پر * اور بیٹھک مین گودی پر * سلام پھیرنے کے وقت مونڈھے پر * اور اپنے تئین کھانسی کھنکھارنے سے بچانا * اور اقامت مین حی علی الصلواۃ کے کہنے سے امام کو نماز کے لیئے اُٹھنا * قد قامت الصلوۃ کہنے سے نماز شروع کرنا

* فصل جماعت کي نماز مين *

نماز جماعت کی سنت موکدہ ہی پر جو فقیہ ہو وہ امامت کے لیئے اولی ہی والا قاری * نہیں تو متقی * اور اُن مین سے جو کوئی نہو تو اُس جماعت مین سب سے عمر مین بڑا ہو * غلام اور نادان اور بدکار اور بدعتی اور حرامزادے کی امامت مکروہ ہی عورتون کی جماعت مین سے جو امام ہو اُسے صف جماعت کے درمیان کھڑا ہونا لازم ہی * ایک ہی مقتدی اگر مرد ہی تو امام کی دہنی طرف اِس طور سے کھڑا ہووے کہ اُس کے پانوں کی اُنگلیون کے سر امام کی ایڑیون کے برابر رہیں اگرچہ مقتدی لڑکا بھی ہو * اور جو رنڈی ہو تو امام کے پیچھے * اگر

مقتدی دو یا زیادہ ہون تو سب امام کے پیچھے کھڑے ہووین * اگر ایک ہی مقتدی امام کی داہنی طرف کھڑا ہی کہ دوسرا مین دوسرا مصلی آیا اُسکو لازم ہی کہ اُسکی بائین طرف کھڑا ہووے * پھر اگر تیسرا آگیا تو امام آگے ہو جاوے * پہلی صف مردون کی پھر لڑکون کی پھر رنڈیون کی بعد ہیجڑون کی * صاحب وضو کو تیمم والے کا اور پانون دھوئے کو مسح کیے کا اقتدا کرنا صحیح ہی * مردون کو رنڈیون کا اور لڑکون اور ہیجڑون کا اور طاہر کو معذور کا اور قاری کو آن پڑھے کا اور کپڑے پہنے ہوئے کو ننگے کا اور بے اشارے کو اشارے والے کا اور فرض پڑھنے والے کو نفل یا دوسرے فرض پڑھنے والے کا اقتدا کرنا فاسد ہی * ایک شخص نے پہلی رکعت کو قراءت آہستہ پڑھ کے تمام کیا کہ ایک جماعت نے اُسکا اقتدا کیا اگر دوسری رکعت مین قراءت پکار کر پڑھتا ہی تو اُسے لازم ہی کہ پکار کر پڑھے * امام کو محراب مین بدون عذر کے کھڑا ہونا مکروہ ہی پر سجدہ کرنا اُس مین بہر صورت درست ہی امام کو اونچے

...ں پر اؤر مقتدیوں کو نیچے کھڑا ہونا یا بالعکس اُس کے ...
...ر وہ ہی لیکن اگر اُس کے ساتھہ بعضی مقتدیوں مین سے ...
رہاین تو اُن دون صورتون مین جائز ہی * جس مکان پر امام ...
نے فرض ادا کیا اُسے وہاں نفل پڑھنا مکروہ ہی پر موتم کو ...
نہین * لازم ہی امام کو کہ فرض پڑھہ کر دہنی طرف جا کہ ...
ادا نوافل کرے کیونکہ اُسکو بائین طرف سے فضیلت ہی *

### * فصل موانع اقتدا مین *

شاہ راہ اؤر بہتی ندی ایسی جو ناو مین پار ہوتے ہیں اؤر ...
عورتوں کی جماعت اؤر ایک صف کے انداز فاصلہ ...
چھوڑنا امام کی صف سے میدان مین ہو خواہ مسجد مین ...
اؤر بڑا حوض اؤر دیوار کا حائل ہونا اس طور سے کہ ...
مقتدی امام کے احوال سے واقف نہ ہو مانع اقتدا کا ہی *

### * فصل فرض کے پانے مین *

مسجد کے درمیان اکیلا ایک شخص نے نماز ظہر کی شروع کی ...
ہی کہ وہان ایک جماعت کھڑی ہوئی اگر اُس نے رکعت ...

اول کو سجدے سمیت تمام کیا ہی تو شفعیے کو پورہ کرے اقتدا
کرے والا اپنی نماز کو چھوڑ دے اور جماعت مین داخل ہو جاے * اور
اگر تین رکعتین پڑھی ہون تو اسکو تمام کرکے نیت نفل سے
اقتدا کرے * جاننا چاہیے کہ اصطلاح فقہامین شفعہ عبارت ہی
دو رکعت نماز سے اور ایک رکعت نماز مشروع نہین ہی اس
واسطے اُس کو لازم ہی کہ دوسری رکعت پڑھکر شفعے کو تمام کرے
تا یہہ دوگانا بطور نفل کے درست ہو جاے * اگر فجر کی یا مغرب
کی ایک رکعت پڑھی کہ اس مین جماعت کھڑی ہو گئی اُسے
چھوڑ کر اقتدا کرے * مسجد مین اذان کہنے کے بعد بغیر نماز کے
باہر جانا مکروہ ہی اگر وہ نماز پڑھی ہو تو مضایقہ نہیں اگر جانے کہ
سنت کے پڑھنے سے فرض فجر کا جاتا ہی فقط فرض کو پڑھے *
فجر کی نماز کسی سے قضا ہوئی اگر دوپہر کے آگے قضا کیا چاہے
تو سنت کے ساتھہ کرے اور آفتاب ڈھلنے سے صرف فرض
کو قضا کرے * چار رکعتین سنت ظہر کی جو فوت ہوں تو فرض
کے بعد اور دو رکعتیں سنت کے پہلی قضا کرے اگر

جسنے امام کو رکوع مین پایا تو گویا اُس رکعت کو پایا *

## * فصل مسبوق کی نماز مین *

مسبوق وہ شخص ہی کہ جسنے امام کے ساتھ پہلے سے نماز
نپائی حکم اُس کا یہہ ہی کہ امام کیہو نمازین جہان پاوے اُس کا
اقتدا کرے جب امام سلام پھیرے تب اُٹھکر جو اُس کے
ساتھ نہین پایا تھا اُس کو ادا کرے * مثلا ایک شخص نے ظہر کی
پہلی رکعت نپائی اور دوسری رکعت مین شامل ہو گیا اِس
تقدیر مین دونون نشست مین امام کی موافقت کر کے تشہد
پڑھے پر پچھلی نشست مین جب تلک امام سلام نہ پھیرے
کلمۂ شہادت کو آہستہ آہستہ بار بار پڑھا کرے جو نہین امام
نے نماز سے فراغت کی وہ اُٹھکر پہلی رکعت کو قراءت سمیت
ادا کرے * اور حکم دو رکعت نہ پانے کا بھی یہی ہی * اور جو تین
رکعتین نپائین تو پچھلی رکعت کو امام کے ساتھ پڑھکر موافق اُسکے
تشہد پڑھے پھر جس وقت امام نے فراغت کی اُٹھکر اگلی
دو رکعتوں کو قرائت کے ساتھ درمیان تشہد پڑھکے ادا کرے

اور تیسری کو بے قراءت پڑھکر نماز کو تمام کرے اور لازم ہوے
کہ امام کے دونوں سلام پھیرنے تک مسبوق ویسا ہی
رہے * مسبوق کو امام کے ساتھ سجدہ سہو کرنا پھر
تاکہ موافقت امام کی ہووے اگر مسبوق کو قضاے مافات مین
کہیں سہو ہوا اس کو بھی سجدہ سہو لازم ہی * اور اقتدا
کرنا مسبوق کا درست نہین ہی مسبوق اگر امام کے
ساتھ سجدہ سہو کا نہ کرے قضا اس کی اس پر واجب ہی *

*فصل مفاسد نماز مین*

بات کرنا قصدا سلام علیک کرنا علیک دینا نالہ کرنا آہ بھرنا
رونا مگر عاقبت کے ڈر سے اُف اُف کرنا بدون عذر کے
گلا کھنکھارنا چھینکنے کا یا اور بات کا جواب دینا اور اپنے
امام کے سوا کسی اور کو لقمہ دینا قرآن دیکھکر قرأت کرنا
نجاست کے اوپر سجدہ دینا اور آدمیوں کی بات کے برابر سے
دعا مانگنا کھانا پینا اور وہ کام کرنا جو دونوں ہاتھوں سے علاقہ
رکھے اور ایک فعل کو بار بار کرنا نماز کو فاسد کرتا ہی *

## * فصل مکروہات نماز مین *

جو طور کہ عجز نسے خالی ہو اور کپڑوں کو سجدہ گاہ سے ٹال دینا مگر ایک بار اور پیشانی کو دھول سے پونچھنا اور پگڑی کے آگے سے سجدہ کرنا دونوں ہاتھوں کو جاے نماز سے لگانا اور سر کے بال باندھنا اور کپڑے کو سمیٹنا اور اسے جھاڑنا اور اس صف کے پیچھے کھڑا ہونا جس مین فاصلہ ہو اور تصویر دار کپڑا پہننا اور مسجد میں مورت کا رہنا مصلی کی دہنی یا بائیں طرف یا آگے مصلی کے ہونا مگر چوتی سی جو خوب نظر نہ آوے یا بغیر سر کے اور پرانا کپڑا پہننا سر کھلا رکھنا مگر دکھیا کے اور قراءت کی آیتوں کو گننا نماز مین مکروہ ہی * اور جو کہ مصلی کے آگے سے ہو جاوے وہ گنہگار ہوتا ہی پر یہہ حکم خاص ہی چھوٹی مسجد مین اور اگر مسجد بڑی ہو یا اور کہین تو نظر کی جگہہ سے اور جو اونچے مکان کے اوپر بغیر اوٹ کے نماز پڑھتا ہی تو اعضا کے بھر نے سے * امام کے سامھنے اوٹ کا ہونا کافی ہی مگر نہو تو جانے والے کو تسبیح یا اشارے سے جتانا لازم ہی *

* *

## * فصل وتر کی نماز میں *

تین رکعتین وتر کی واجب ہیں ایک رکعت میں اُسکی سورة
فاتحہ اور ایک سورة کو پڑھے اور تیسری رکعت میں فاتحہ اور سورة
پڑھنے کے بعد دونوں ہاتھوں کو برابر گوش تک اُٹھا کر تکبیر
بطور تکبیر تحریمہ کے کہے پھر دعاء قنوت پڑھکر رکوع و سجود
و قعود کرکے نماز تمام کرے * پر مسنون یہہ ہی کہ اُسکی
رکعت اول مین سبح اسم ربک الاعلی الذي اور دوسری میں
قل یا ایھا الکافرون اور تیسری مین قل ھو اللہ احد پڑھکے اُسی
طرح سے تکبیر اور قنوت پڑھے * پر جوکوئی دعاء قنوت نہ جانے تو
* ربنا آتنا فی الدنیا حسنة وفی الاخرة حسنة یا تین بار اللھم
اغفرلي پڑھے * صحیح روایت کے روسے دعاء قنوت کے واو
جودہہیں * جانو سنت موکدہ بیس رکعتین ہاین فجر کی
دو رکعتین اور ظہر کی چھہ چار فرض کے پہلے اور دو اُسکے
پیچھے اور مغرب کی دو رکعتین بعد فرض کے * اور دو رکعتین
بعد عشا کے اور جمعہ کی آٹھہ ہاین چار رکعتیں قبل جُمعہ کے اور بعد

اُس کے چار * اور عصر کے پہلے چار رکعت اور عشا کے آگے
پیچھے چار چار مستحب ہین * دن کو نفل چار رکعت سے زیادہ
پڑھنا ایک سلام سے مکروہ ہی اور آٹھ رکعت سے سوا شب کو
* ہر روز و شب مین چار چار رکعت پڑھنا افضل ہی اور
نفل کو قصداً شروع کرنے سے تمام کرنا واجب ہی * اور نماز
نوافل کو قدرت قیام کے ساتھ بیٹھکر پڑھنا صحیح ہی اگر اُن کو
شفعہ اول یا ثانی مین توڑ ڈالا تو اُسی رکعت کی قضا لازم آتی
ہی * شہر سے باہر غیر قبلے کی طرف متوجہ ہو سواری پر نفل
پڑھنا جایز ہی * رمضان کے مہینے مین * عشا کے بعد اور وتر
سے قبل بیس رکعتین نماز تراویح کی دس سلام سے پڑھنا
اور اُس مین ایک بار ختم قرآن کرنا مسنون ہی * پر اُن کو
ترویحوں کے ساتھ پڑھے اور ہر ایک ترویح کے لیئے دو دو
سلام ہیں پھر اُن کے بعد ذرا بیٹھنا اسی کو ترویح کہتے ہیں چاہئے
کہ مصلّیوں کی مانند کسی سے نماز تراویح کو نہ چھوڑے اور اِس نماز کو
جماعت سے پڑھنا سوائے رمضان کے درست نہیں *

پانچوں فرض [illegible] کے [illegible] اُن پانچوں کے بیچ ترتیب [illegible] ہی کرو ے سب قضا ہو جائیں یا [illegible] تاتک اُن کو قضا نہ کرے وقتیہ پڑھنا جائز نہیں * [illegible] نماز کسی سے جاتی رہی فجر اُس کی صحیح نہیں جب تلک وتر کو قضا نہ کرے مگر جب وقت فجر کا تنگ ہو * یا قضا سے فراموش کرجاے یا قضا اُسکی پنج وقتی سے زیادہ ہو * اگر کسی سے مثلا دو تین وقت کی فرض یا وتر کی نماز قضا ہوئی ہو اور وہ مرگیا تو اُسکے متروکے سے ہر ایک فرض کے مقابل نصف صاع اور وتر کے مقابل پورا ایک صاع یا اُسکی قیمت فقیروں کو دینا لازم ہی تاکہ و میت اُس کے عہدے سے بر اوے *

## * فصل سجدہ سہو کی *

اگر نماز کے کسی رکن کو مقدم یا اُس میں دیر یا اُسے مکرر کرے یا کسی واجب کو تغیر دے یا سہوسے اُس کو چھوڑ دے

مثلاً قرأت سے پہلا رکوع کرنا اوٗر تشہد کے اوپر ایک حرف
یا ایک لفظ زیادہ کرکے تیسری رکعت کے لیئے کھڑا ہونا
اوٗر ایک رکعت مین دو رکوع کرنا اوٗر جہان آہستہ پڑھنا
ہی وہان پکار کر پڑھنا اوٗر پہلی نشست کو سہو سے چھوڑنا
اِن صورتوں مین سجدہ سہو واجب ہوتا ہی * صورت اُس کی یہہ
ہی کہ بعد ایک سلام کے دو سجدہ کرے پھر تشہد پڑھہ سلام
پھیر نماز کو تمام کرے * لیکن مقتدی اگر موتم ہو تو امام کا سجدہ
کرنا کافی ہی بخلاف مسبوق کے * ایک شخص پہلی نشست
کو بھول گیا لیکن وہ کھڑے ہونے مین اِس وضع پر ہو کہ بیٹھنے
کی طرف نزدیک ہی تو بیٹھہ جاے پر سجدہٗ سہو نہ کرے اوٗر
جو اِس وضع پر نہ ہو تو کھڑا ہو جاوے اِس صورت مین سجدہٗ
سہو لازم ہوتا ہی * اوٗر جو پچھلی نشست سے سہو کر کے
کھڑا ہو گیا پر اب تلک سجدہ نہین کیا ہی تو بیٹھہ جاوے
اوٗر سجدہ سہو کا کرے اوٗر جو سجدہ کیا ہو تو فرض اُس کا نفل
ہو گیا اوٗر اگر چاہے تو ایک رکعت اوٗر اُس میں ملاوے * اگر

پچھلی نشست کرے پھر سجدہ سہو کرے اگر کھڑا ہو گیا تو وہ نہیں بیٹھ جاوے اگر سجدہ نہ کیا ہو اور سلام پھیر کے نماز تمام کرے اور جو سجدہ کر لیا ہو تو فرض نماز نفل ہوگئی لیکن اس تقدیر میں اور ایک رکعت کا ملانا لازم ہے تاکہ دو رکعتیں بطور نفل کے درست ہو جاویں * اگر پہلی بار اُس نے شک کی کہ میں نے کی رکعتیں پڑھیں تو اُس نماز کو پھر سر نو سے پڑھے اور جو رکعتیں بہت سی ہوں تو دل میں ٹھہراوے جس پر گمان اُسکا غالب ہو اُس کو اختیار کرے نہیں تو اُن میں سے کم عدد کو لیکن اس صورت میں اُسے بیٹھنا لازم ہے کیونکہ احتمال ہے کہ یہ آخر نماز ہو اور اُس میں پچھلی نشست کرنا فرض ہے

### * فصل سجدۂ تلاوت میں *

سجدہ کی چودہ آیتوں میں سے جو ایک آیت پڑھے یا سنے اُس پر نماز کی شرطوں سے دو تکبیروں کے درمیان بغیر ہاتھ اُٹھانے اور بدون تشہد اور سلام ایک سجدہ کرنا واجب ہے * اور اگر امام قرائت کے انداز اُن میں سے کسی آیت

گو پڑھنے تو مقتدی ... اُس کے ساتھ سجدہ ... لازم ہی
پر مسبوق نے اگر دوسری رکعت مین امام کا ... پایا ہی تو
لازم ہی کہ نماز سے فراغت کرکے سجدہ کرے* جیسا ایک نماز
پڑھنے والے نے سنی اُس شخص سے جو اُسکی نماز مین شریک نہین
ہی* اور اگر اُسی رکعت مین سجدہ تلاوت کرنے کے بعد اقتدا
کیا ہی تو اُس کے اوپر کچھہ لازم نہیں* اور موتم کے پڑھنے سے
کسی پر واجب نہین ہوتا ہی مگر جو اُسکی نماز سے خارج ہو*
اور جو سجدہ تلاوت نماز کے اندر واجب تھا اُسکی قضا کچھہ
ضرور نہین اور آیت سجدہ کی سنکر جلد جلد رکوع مین آنا قائم مقام
سجدے کا ہی* اگر سجدے کی آیت محفل میں بار بار پڑھی جاوے
تو ایک ہی سجدہ بس ہی بخلاف تبدیل مجلس اور انتقال
مکانی کے کیونکہ اُن صورتوں میں ایک سجدہ کافی نہین* سجدے کی
آیت چھوڑ کر پڑھنا مکروہ ہی برعکس اُس کے مضایقہ نہیں
دو ایک آیت کو زیادہ اُسکے ساتھ ملاکر پڑھنا بہتر اور اُسے
آہستہ پڑھنا اس طور سے کہ کوئی سنے نہ پاوے نیک ہی*

*مسائل بیمار کی نماز مین*

نماز سے پہلے یا [illegible] کوئی بیمار ہو گیا تو [illegible]
سجود سے بیٹھے [illegible] رکوع سجود سے بھی عاجز
ہو جاوے تو بیٹھے [illegible] پڑھے پر سجدہ کرنے مین
رکوع کی نسبت [illegible] سر کو زیادہ جھکاوے * سجدے کے
واسطے اپنی طرف کسی چیز کو اونچا نہ کرے اور اگر بیٹھے بھی
نہ پڑھ سکے تو چت لیٹ کر اپنے دونوں پاوں کو قبلے کی طرف
کرے یا کروٹ کے اوپر منہ کو اپنے اُس طرف متوجہ کر سر کے
اشارے سے نماز کرے پر چت ہو کر بہتر ہی * اور اگر اشارے سے
بھی قاصر ہو تو نماز کو تاخیر کرے لیکن آنکھوں اور بھووں اور
دل کے اشارے سے درست نہیں * صاحب اشارہ اگر نماز مین
آرام پاوے تو اُس کو سر نو سے پڑھے * ایک شخص بیٹھکر
رکوع و سجود سے نماز پڑھتا تھا کہ اُس نے شفا پائی اُٹھکر وہین
سے بنا کرے اور چلتی کشتی مین بے عذر بیٹھے نماز درست ہی
بندھی پر نہین مگر جب عذر ہو * ایک رات دن تک

اگر کوئی دیوانہ یا بے ہوش رہے تو اُس پر قضا اُس کی لازم ہی اگر اُس پر ایک ساعت زیادہ ہو تو نہین *

* فصل مسافر کی نماز مین *

جس نے تین دن کے سفر کے ارادے سے اپنے شہر کو میانی چال سے چھوڑا پھر اُس کو گھر آنے تک یا کسی شہر یا ایک گانون مین پندرہ دن اقامت کی نیت سے ٹھہرنے تک چارکانہ نماز کو دوگانہ پڑھنا اور روزے کو توڑنا جائز ہی * پر میانی چال کو اعتبار کیا جائیگا شتر اور پیادہ پا کی چال سے اگر خشکی کا سفر ہوا اور تری میں ہوا کے ٹھہرنے سے اور پہار مین جو اُس کے موافق ہو * دوگانون میں پندرہ دن کی نیت سے ٹھہرنا کافی نہین ہی * ایک مسافر کسی شہر میں اُترا پر اُس کے ارادے میں ہی کہ صبح کو جائیگا اُسے دیر ہو گئی اس سے وہ مقیم نہین ہوتا ہی * ایک فوج نے دارالحرب میں جا کر کسی ایک قلعے کو گھیرا یا دارالاسلام مین باغیون کو بیرون شہر محاصرہ کیا بعد اُس کے اُنھوں نے نیت اقامت کی لیکن حکم اُس کا حکم مسافر کا ہی * بخلاف اُن اہل خیمہ کے

جو دارالاسلام کے میدان مین بیت اقامت کی کرین کیونکہ اُن کا حکم مقیم کا ہی * اس لیئے کہ اصل اُنکی اقامت ہی پھر ایک میدان سے دوسرے میدان مین جانا اُن کی اقامت کو باطل نہین کرسکتا ہی * لیکن بعضون کے نزدیک اُنکی اقامت صحیح نہین کیونکہ اقامت بدون شہر کے درست نہین * مسافر اگر قصر نہ کرے تو فرض اُس کا پورا ہوتا ہی لیکن وہ گنہگار ہوگا اس لیئے کہ اُسنے خدا کے صدقہ قبول نہ کیا لیکن اُس کے قصر سے جس قدر کہ زائد ہوا وہ نفل ہی پر اِسی تقدیر مین اگر پہلی نشست کو چھوڑ دے تو فرض اُس کا باطل ہو گیا * کسی مقیم نے ایک وقتیہ نماز مین مسافر کی امامت کی فرض اُس کا پورا ہو چکا پر قضا مین اُسکی امامت نہ کرے اور اگر مسافر اُسکی امامت کرے تو اپنی دو رکعتین پڑھ کر کہہ دے کہ تم اپنی نماز پوری کرو مین مسافر ہون * ایک شخص اپنی بستی چھوڑ کر دوسری جگہ مین جا بسا اب وہ مکان اُسکے حق مین سفر ہو گیا اسی طرح سے

۔ ۔ نے کا مکان بھی بدل جاتا ہی * مسافرت
و اقامت کو تغیر نہین دے سکتی ہین بلکہ حضر مین جو قضا ہوئی سفر
مین اُس کو پورا پڑھے اور سفر کی قضا کر حضر مین قصر سے ادا کرے *

* فصل جمعے کی نماز مین *

جمعے کی نماز فرض ہی اور اُسکے وجوب کے لیئے سات شرطین
ہیں * شہر کا رہنا اور تندرستی اور آزادگی اور مرد ہونا اندھا
اور لنگڑا نہ ہونا اور ہشیاری * اور اُسکے ادا کرنے کے
واسطے چھ ہیں * شہر یا نواح اُسکی اور پادشاہ یا اُسکے
نائب کا ہونا اور ظہر کا وقت اور ایک تسبیح کے مقدار نماز
سے پہلے خطبہ پڑھنا اور جماعت تین مردون کی سواے امام کے اور
اذن عام * پس اگر ایک اُن مین سے سجدہ کرنے کے قبل
جاتا رہے امام کو لازم ہی کہ ظہر شروع کرے اور جو سجدے کے
بعد جاے تو امام کو لازم ہی کہ جمعے کو تمام کرے * ظہر کی نماز شہر کے
درمیان جمعے کے آگے جماعت سے پڑھنا مکروہ ہی * بغیر
عذر کے ظہر پڑھ کر جمعے کے لیئے سعی کرنا جس حال مین کہ امام

جمعہ کی نماز ظہر کو باطل کرتا ہی خواہ آسکو پاوے یا نہ پاوے پر
جو امام کو تشہد یا سجدہ سہو مین پاوے تو اُسکو پورا کرنا لازم
ہی * جس وقت پہلی اذان کہی جاے مسلمانون کو چاہئے
کہ خرید و فروخت اور کار و بار چھوڑ کر نماز جمعے کے لیئے سعی
کرین خطبے کے وقت نماز پڑھنا اور بات کرنا حرام ہی * امام
جب منبر کے اوپر بیٹھے تب اُسکے سامنے دوسری اذان کہے
اُسوقت مصلیون کو لازم ہی کہ اُسکی طرف متوجہ ہوکر سنین
اور امام منبر کے اوپر طہارت کے ساتھہ کھڑا ہوکر دو خطبہ
پڑھے اور اُنکے درمیان تھوڑا سا بیٹھے اور خطبہ تمام کرکے سب
نمازیون کے ساتھہ دو رکعت فرض جمعہ ادا کرے * عیدالفطر
کے دن نماز سے پہلے مسواک کرنا نہانا اور کھانا اچھا کپڑا پہننا
خوشبوئی لگانا مستحب ہی اور اگر مقدور ہو تو صدقہ فطر کا دیکر
عیدگاہ کی طرف نماز کے لیئے جاوے اور اُس نماز سے آگے نفل
پڑھنا جائز نہین ہی * عید کی نماز شرطون مین جمعے کی نماز کے برابر ہی
وقت اُسکا آفتاب نکلنے سے اُسکے ڈھلنے تک ہی * صورت

اُسکی یوں کرہی کہ پہلے رکعت میں ثنا پرھکر تین تکبیر کہے اور
ہر ایک تکبیر مین اپنے ہاتھوں کو نرمہ گوش تک اُٹھاوے پھر
دوسری رکعت میں قرأت کے بعد اُسی طرح سے تین بار
تکبیر کہکر رکوع کرے * عید الفطر کی نماز کسی عذر کے سبب
صبح کو پڑھنا جائز ہی * عیدین کی نماز اگر امام کے ساتھہ نہ پاوے
تو قضا اُسکی کچھہ ضرور نہیں عید الضحی احکام مین برابر عید الفطر
کے ہی مگر عید الضحی مین نماز پڑھنے تک کچھہ نہ کھانا مستحب
ہی * اور اُسکی نماز ایام تشریق تاتک عذر ہو یا نہ ہو جائز ہی اور
جب اُس نماز کو نکلے تو راہ مین تکبیر پکار کر پڑھے * امام کو لازم
ہی کہ تکبیر تشریق اور قربانی کے احکام کو اُسکے خطبے میں لوگوں
کو جتادے اور فطر کے احکام کو اُسکے خطبے میں * اور عرفے
کی فجر سے ایام تشریق کے عصر تاتک ہر ہر مقیم اور اُس
مسافر کو جو اُسکا اِقتدا کرے ہر فرض نماز کے بعد جو مردوں
کی جماعت سے پڑھی جاے واجب ہی کہنا * اللہ اکبر اللہ
اکبر لا الہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ اکبر وللہ الحمد اگر امام

تکبیر ... فراموش کرے تو مقتدی کو بتانا ضرور نہین *

* فصل خوف کی نماز مین *

اگر خوف دشمن کا غالب ہو تو امام کو لازم ہی کہ ایک فریق کو مخالف کی طرف بھیجے اور دوسرے فریق کے ساتھہ ایک رکعت پڑھے اگر مسافر ہو * اور دو رکعت جو مقیم ہو پھر فریق اول دشمن کی طرف جاے اور وہ دوسرا آوے تب امام اُس کے ساتھہ باقی کو پڑھکر اکیلا سلام پھیرے * اور یہہ فریق پھر مخالف کے سامھنے ہووے اور پہلا گروہ پھر آوے اور اپنی نماز کو بدون قرائت تمام کر کے مخالف کے سامھنے جاے اور وہ دوسرا پھر آ کر نماز کو قرائت سے تمام کرے * اور مغرب کی نماز مین فریق اول کے ساتھہ دو رکعت پڑھے اور دوسرے کے ساتھہ ایک رکعت * اگر خوف زیادہ ہو اور قبلے کی طرف متوجہ نہ ہو سکے جدھر سبھیتا ملے اُدھر متوجہ ہو اکیلے اکیلے اشارے سے نماز پڑھے پر لڑائی اور چلنا اُنکی نماز کو فاسد کرتا ہی *

نقل احکام جنازے مین *

جب کوئی مسلمان مرنے پر ہو تو اُسے قبلہ رخ کرکے لٹانا
مسنون ہی اور چت کرکے بھی درست ہی اور کلمۂ
شہادت پڑھاوے * جب وہ مرجاے تو اُسکے داڑھوں کو
دبادے اور آنکھوں کو بند کرے پھر اُسکے بدن سے کپڑے اُتار
ستر کو چھپا ایک تابوت کو تین بار خوشبو کر اُسکے اوپر اُسے
رکھے * پھر اُس کو وضو دلاوے پر نتھنون کے درمیان پانی نہ دے
اور کلّی نہ کرواوے اور ناخن نہ لواوے اور اُسکے بالوں کو
شانہ نکرے * پھر اُسکے اوپر بیر کے پتے یا اُشنان یعنی صابون
کی بوٹی سے گرم کیا ہوا پانی بہاوے * اور جو یہہ نہ ہو تو صاف
ستھرا پانی اور اُسکے سر اور داڑھی کو گل خیرو سے دھووے
پھر اُس کو بائین طرف لٹاکے نہلاوے یہاں تک کہ پانی اُسکے
تابوت تاک پہنچے پھر اُسی طرح سے دہنی طرف لٹا کر نہلاوے *
اُسکے بعد اُسے ٹیک لگا کر بیٹھاوے اور اُسکے پیٹ کو آہستہ
آہستہ ملے اگر کچھہ نکلے تو اُسے دھو ڈالے پھر کسی

سے اُسکے بدن کو پونچھ کر سر اور ریش پر خوشبوئی
لگاوے * اور پیشانی اور بینی اور دونوں زانوں اور پانوں مین
کافور ملکر کفن پہناوے اور اُسکے کفن کو تین بار خوشبو کرے *

## * فصل کفن کے بیان مین *

مردوں کے کفن کے لیئے تین کپڑے مسنون ہیں تہبند اور
پیراہن اور چادر پر فقط تہبند اور چادر بھی کفایت کرتے ہیں
عورتوں کے واسطے پانچ کپڑے تہبند پیراہن اوڑھنی چادر
اور سینہ بند پر فقط تہبند اور چادر اور اوڑھنی بھی کافی ہیں
اور ہیجڑوں کے کفن عورتوں کے برابر ہیں اور بے مقدور
کو جو میسر آوے * مردوں کے کفن پہنانے میں پہلے چادر کو تابوت
کے اوپر بچھا دیوے پھر اُسکے اوپر تہبند کو بعد اُسکے میت کو
پیراہن بغیر جیب اور آستین کے پہنا کر تہبند کے اوپر رکھ
بائیں طرف سے لپیٹے پھر دہنی طرف سے بعد اُسکے چادر کو بھی
اُسی طرح سے لپیٹے * اور عورتوں کے پہنانے مین طریق مذکور
سے پیراہن پہنا کر اُسکے سر کے بالوں کو دو حصے کر دہنی اور

بائیں طرف سے اُسکے سینے پر سرا ہن کے اوپر رکھ دیوے
پھر اُوڑھنی کو اُسکے اوپھاڑ کے نیچے سے اُسی طور سے
لپیٹے پھر سینہ بند کو کفن کے اوپر بغل کے نیچے سے زانوں تک
لپیٹے* اور اگر کھل جانے کا شبہ ہو تو کفن کے اوپر گرہ دینا جائز ہی

## * فصل جنازے کی نماز میں *

نماز جنازے کی فرض کفایہ ہی. یعنی بعضے کا ادا کرنا کفایت کرتا ہی
اور اگر اُسکو کوئی ادا نہ کرے تو سب گنہگار ہوتے ہین *
صورت اُسکی یہ ہی کہ پہلے دونوں ہاتھ کو نرمہ گوش تک اُٹھا کر
ایکبار تکبیر کہے پھر ثنا پڑھکر ایکبار تکبیر کہے اور نبی عم کے اوپر
درود بھیج کر پھر ایکبار تکبیر کہے اور میت کے واسطے دعا
مانگے* پھر ایکبار تکبیر کہکر سلام پھیرے اس نماز میں قرأت اور
تشہد نہیں ہر لڑکے کے حق میں تیسری تکبیر کے بعد کہے
اللّٰھم اجعله لنا فرطًا واجعله لنا اجرًا وذخرًا
واجعله لنا شافعًا ومشفعًا * اور بڑے کے لیئے کہے * اَللّٰھم اغفر
لِحیِّنا ومیّتنا وشاھِدِنا وغائبِنا وصغیرِنا وکبیرِنا وذکرِنا

وانشانا اللهم من احییته منا فاحیه علی الاسلام ومن توفیته منا فتوفه علی الایمان* جیسا کہ اوپر مذکور ہوا* امام کو لازم ہی کہ میت کے سینے کے برابر کھڑا ہووے اور مقتدی اُسکے پیچھے صفین باندھکر کھڑے ہووین* لیکن امامت کے لیئے پہلے بادشاہ لائق ہی پھر قاضی نہین تو محلّے کا امام والّا میت کا ولی جو قریب سے قریب ہی* اور اجازت دینا ولی کا صحیح ہی اور اُن کے سوا اگر کوئی اور پڑھے تو ولی اُسکو دہرا سکتا ہی اور جس میت کو بے نماز دفن کیا ہی نہ سڑنے تک اُسکی قبر کے اوپر نماز پڑھنا صحیح ہی جنازے کی نماز سوار کو جائز ہی پر مسجد کے درمیان مکروہ ہی* سنت ہی کہ جنازے کو چار شخص اُٹھا لے چلین* صورت اُسکی یہہ ہی کہ دو دو شخص اُن مین سے جنازے کی دونوں طرف سے اُسکے سرہانے اور پایانے کو پکڑ پہلے اپنے اپنے دہنے کاندھے پر پھر بائین کاندھے پر رکھکے دوڑے چاہ جلد لے چلین اور اُسکے رکھنے سے پہلے بیٹھنا مکروہ ہی* قبر کو

...ر دار بناسینے تک کھود کر میتکو قبلے کی طرفسے اُس مین رکھے اوٗر کہے ۴ بسم الله وبالله وفی سبیل الله وعلی ملة رسول الله * پھر اُسے قبلہ رخ کفن کی گرہہاین کھول وئے اوٗر کچی اینتھ یا بانسکے پھراتے کنگہ سے اوپر برابر بچھا کر مٹی دئے گورکو ماہی پشت کی شکل سے بناوے *عورت کی قبرکو دفن کرتے وقت کپڑے سے چر دا کرنا ضرور ہی

* فصل کعبے کے درمیان نماز پڑھنے مین *

فرض کی یا نفل کی نماز کعبے کے اندر صحیح ہی اگرچہ مقتدی کی پیٹھ امام کی پیٹھ کی طرف ہو اوٗر جو اُسکے منھہ کی طرف ہو تو نماز اُسکی صحیح نہین ہوتی ہی اوٗر کعبے کے اوپر مکروہ ہی اوٗر کعبہ کی چارون طرف اقتدا کرنا گو بعضا مقتدی امام کی نسبت سے اُسکی طرف نزدیک ہو صحیح ہی * پر امام جس جانب مین ہی اگر مقتدی اُس طرف کو امام کی نسبت سے کعبے کی طرف نزدیک ہو تو اُسکی نماز درست نہیں کیونکہ اُس تقدیر مین وہ امام کے آگے ہو جایگا اوٗر مقتدی کو اُسکے آگے کھڑا ہونا درست نہین ہی * صورت اُسکی یہہ ہی *




جانو ای مُصلیو کہ ص علامت صحت کی اور لا نشان عدم صحت کا ہی

## * فصل روزے کي *

روزہ وہ ہی کہ صبح سے لے آفتاب ڈوبنے تک اُسکی نیت سے کھانا پینا چھوڑ دینا اور عورت سے صحبت نکرنا * اُسکی تین قسم ہیں فرض واجب نفل * پر رمضان کا روزہ فرض ہی اور نذر و کفارے کا واجب اور ماسوا اُسکے نفل ہیں * رمضان کے روزے کی نیت شب سے لے دو پہر دن تک جایز ہی اور یہہ روزہ رمضان کی نیت یا نفل کی یا مطلق نیت سے

صحیح ہی اور دوسرے واجب کی نیت سے بھی * پر سفر مین
یا مرض کی حالت میں نہیں بلکہ اُسی واجب کا ہوگا * اور اسی
طرح سے نفل اور نذر معین کا روزہ اُسکی نیت یا مطلق نیت
سے جائز ہی لیکن دوسرے واجب کی نیت سے نہیں * قضا اور
کفارہ اور مطلق نذر کے واسطے رات کو نیت کرنا لازم ہی *
جس کا معتادی روزہ یوم شک کے موافق ہو جاے اُس دن میں
اُسکو اور قاضی و مفتی کو نفل کا روزہ رکھنا مستحب ہی پر اور
لوگوں کو لازم ہی کہ دوپہر دن تک انتظار کریں * رمضان کی
تیسویں اگر بدلی ہو اور عید کا چاند نظر نہ آوے تو روزہ نہ رکھے
بلکہ عید کرے * اگر کسی نے رمضان کا چاند اکیلا دیکھا اُس پر
روزہ کرنا فرض ہوا اور جو اکیلا عید کا دیکھے تو روزہ نہ توڑے *
روزے کے واسطے ایک شخص عادل کا کہنا کہ میں نے چاند دیکھا
ہی کفایت کرتا ہی اگرچہ وہ غلام یا عورت ہو اور عید کے لیئے
دو عادل کا اگر بدلی کا دن ہو اور جو مطلع خوب صاف ہو تو بہت
لوگوں کا * ایک شخص عادل نے رمضان کے چاند کی گواہی

ہی تب لوگوں نے اُسکے کہنے سے روزہ رکھا شروع کیا ہاں تک کے تیس روزے رکھے لیکن شام کو ... تب عید کا چاند نظر نہ آیا تو صبح روزہ توڑنا اور عید کرنا درست نہیں ہی * اگر دو عادل کے کہنے سے روزے رکھے ہوں تو صحیح ہی۔

## * فصل روزہ جانے مین *

قصداً اجماع کرنا یا کروانا یا کھانا یا پینا اگرچہ وہ دوا بھی ہو روزے کو توڑتا ہی اِس صورت میں لازم ہی کہ اُسکی قضا کرے اور ایک بندہ آزاد کرے پر رمضان کے سوا اور کسی روزے کا کفارہ نہیں اگر وے اُمور خطا ہو جایں یعنے اُس کو یاد آوے کہ مین روزہ دار ہوں پس وہ کلّی کرنے لگا اِس میں پانی اُسکے حلق کے درمیان جاتا رہا یا اُس پر کسی نے زبردستی کی تب کھایا یا اُس نے حقنہ لیا یا دوا دینے میں ناک کی ہڈی تلک پہنچی یا کانوں میں دوا ڈالی یا اپنے پیٹ یا سر کے زخم پر دوا لگائی اِس سبب کچھہ اُس میں سے اُس کے پیٹ یا دماغ مین جا پہنچا یا کنکر کو نگلا یا منہہ بھر کے قی کی یا شب کے گمان

سے سحر کھایا * یا افطار کیا اور وہ دن تھا یا رمضان بھر
نیت نہ روزے کی کی اور نہ افطار کی ان صورتوں مین فقط قضا
کرے * اور جو وے امور اُسسے سہواً صادر ہوں یعنے بے یاد
رکھے روزے کے یا سو رہا تھا کہ اس مین احتلام ہوا یا نظر کرنے
سے انزال ہو گیا یا تیل یا سرمہ لگایا یا کسی کی غیبت کی
یا اُس پر قی نے زور کیا تب تھوڑی سے قی کی یا ناپا کی
سے صبح ہو گئی یا ناڑے مین تیل ڈالا یا کان مین پانی یا اُسکے حلق
مین دھواں یا گرد یا مکھی پیٹھی ان صورتوں مین روزہ
نہ ٹوٹے * پر ابر اور برف کے پانی سے روزہ جاتا ہی از روی
روایت صحیح کے * اگر کسی نے کسی مردے یا چارپاے
سے جماع کیا یا عورت کی ران کے درمیان ذکر کو داخل کیا یا
بوسہ لیا پس انزال ہوا ان صورتوں مین فقط قضا کرے *
اور اگر انزال نہ ہو تو روزہ نہین ٹوٹتا ہی اگر چنے برابر
گوشت کا ریشہ دانتوں کے درمیان لگا اگر اُسکو منہہ سے
نکال کر کھا جاوے تو روزہ جاتا ہی والا نہین * روزے کی

حالت مین کسی چیز کو چابنا مگر لڑکے کے کھلانے مین مکروہ
نہین اور بوسہ لینا اگر خوف انزال کا ہو * مسواک کرنا
سرمہ لگانا کچھ مضایقہ نہین * شیخ فانی اگر عاجز ہو تو افطار
کرے پر ہر روزے کے بدلے ایک مسکین کو کھلاوے اور
جب قادر ہووے تب اُس پر قضا کرنا لازم ہی * حالت سفر
میں اگر روزہ ضرر نہین کرتا ہی تو رکھنا بہتر ہی * نفل کا
روزہ شروع کرنے سے لازم ہو جاتا ہی مگر ایام تشریق مین
کیونکہ اُن روزوں میں روزہ رکھنا ممنوع ہی اور یہہ روزہ
ضیافت کے عذر سے توڑ سکتا ہی * کچھہ ایک دن رہتے
اگر مسافر گھر آ پہنچا یا حیض والی پاک ہوئی یا لڑکا بالغ ہوا
یا کافر ایمان لایا تو اُتنے دن تک انتظار کریں * دیوانہ پن
مین غرق رہنا روزے کو ساقط کرتا ہی پر اگر چند روز تک
بے ہوش رہے تو افاقے کے بعد اُن روزوں کی قضا کرے
مگر اُس دن کی کہ جس مین وہ بے ہوش ہوا تھا

* فصل عید الفطر کے صدقے مین *

عید کے دن نماز سے پہلے ہریک آزاد مسلمان کے اوپر جو سرمایہ اُس کا ضروری حرج سے زیادہ ہو اپنے لیئے اور اپنے محتاج لڑکے اور غلام اور لونڈی باندی کے واسطے جو کار و خدمت میں حاضر ہین ایک صاع گندم یا اُس کا آٹا یا ستو یا خشک انگور کا صدقہ دینا واجب ہی * پر اپنی جورو اور بڑے لڑکے اور چھوٹے دولتمند لڑکے کے واسطے واجب نہین * لیکن یہاں مراد صاع عراقی سے ہی وزن اُس کا دو من شرعی اور من شرعی چالیس استار کا اور استار ساڑھے چار مثقال کا اور مثقال بیس قیراط کا اور قیراط پانچ جو کا پس من شرعی ایک سو اسّی مثقال کا ٹھہرا اور صاع تین سو ساٹھ مثقال کا ہوا اِس حساب کے موافق جو ٹھہرے حساب کر کے صدقہ دیوے *

## * فصل اعتکاف کی *

روزہ دار کو اعتکاف کی نیت سے مسجد مین بیٹھنا مسنون ہی اور وہ ایک ساعت سے کم نہین ہوتا ہی اور اگر عورت ہو تو اپنے گھر مین اعتکاف کرے * پر

معتکف بدون اِحتیاج شرعی کے جیسی جمعے کی نماز یا حاجت اِنسانی کے جیسا پیشاب کرنا یا جائے ضرور پھرنا ... مسجد سے باہر نہ نکلے پس اگر وہ بے عذر ایک ساعت مسجد سے نکلا تو اُسکا اِعتکاف باطل ہوا * اؤر اُس میں کھانا پینا سونا خرید و فروخت بن منگائے سؤدے کے کرنی روا ہی اؤر اچھی بات کے سوا بری بات نہ کرے اؤر حالت اعتکاف میں جماع اؤر اُسکے لوازم سب حرام ہین * ایک شخص نے ایک یا دو یا تین یا اُسّے زیادہ دنون کے اعتکاف کی نذر مانی تو اُس مین اُن کی راتیں بھی داخل ہیں *

## * فصل نبیون کے بیان مین *

فقیہ ابو اللیث نے کہا ہی کہ سب سمیت ایک لاک چوبیس ہزار پیغمبر ہوئے پر اُن مین سے تین سی تیرہ رسول تھے باقی مین سے بعضے کو خواب میں وحی ہوتی تھی اؤر بعضے کو غیب سے آواز آتی * اؤر ابو ذر غفّاری نی بھی پیغمبر عم سے ایسی ہی روایت کی ہی لیکن آدم اؤر شیث اؤر اِدریس اؤر نوح علیہم السلام سریانی تھے * ہود اؤر شعیب اؤر صالح اؤر محمد عم

عربی * پر آدم سب سے پہلے اپنے فرزندوں کا پیغمبر تھا
خدا نے اُسکو مٹی سے بنایا اور اُسکے قبلے حوا کو اُسکے بائیں
پہلو سے * وہ آدم سے بیس حمل میں چالیس بیٹا بیٹی جنی
تب اُنسے دنیا میں خلقت ہوئی آدم کی کنیت بہشت میں ابو محمد
دنیا میں ابو البشر ہی * مردا اور لہو اور سور کا گوشت اُسی کے
وقت سے حرام ہوا * اہل توریت کی روایت سے آدم کی عمر نوسی
بیس برس کی تھی پر وہب بن منبہ نے کہا ہی کہ وہ دنیا میں
ہزار برس جیا پھر شیث بن آدم پیغمبر ہوا * وہ اپنے
باپ کا وصی اور ولی عہد تھا خدا نے اُس پر پچاس صحیفے نازل
کیئے اور اُس نے نوسی برس تک زندگانی کی * اُسکے بعد
ادریس نام اُسکا اُخنوخ ہی پر اکثر وہ خدا کی کتاب لوگوں
کو پڑھاتا تھا اور طریقے اسلام کے سکھاتا اسلیئے ادریس
کہنے لگے * قلم سے لکھنا اور کپڑا سینا روئی کا کپڑا پہننا اُسکے
وقت سے ہی اور اُسسے آگے پشمینہ اور پوستین پہنتے تھے
* ہزار آدمیوں نے اُسکی دعوت قبول کی تھی وہ نوح کا

دادا تھا جب وہ پینسٹھ برس کو پہنچا خدا نے اُسکو آسمان
کے اوپر اُٹھا لیا* پھر نوح علیہ السلام پیغمبر ہوا نام اُسکا شاکر
تھی پر خدا کے خوف سے وہ بہت روتا اس واسطے نوح
کہنے لگے * بہن سے نکاح اُس کے وقت سے حرام ہوا لیکن
اُس پر کوئی ایمان نہ لایا اور اُسکو جھوٹھا سبھوں نے بنایا
تب خدا اُن پر طوفان لایا اور سب کو ڈبودیا مگر چالیس مرد اور
چالیس عورت کو جو اُسکی کشتی میں تھے جب طوفان موقوف
ہو گیا اور سب کشتی سے اُترے نوح کی اولاد سام حام یافث
اور اُن کی جورؤں کے سوا سب مرگئے بالفعل خلقت اُنھیں کی
اولاد سے ہی * عربی فارسی رومی سام سے * حبشی سندھی
ہندی حام سے * یاجوج ماجوج مغال ترکی یافث سے * نوح کی
عمر نو سو پچاس برس کی تھی * اُسکے بعد ہود پیغمبر ہوا پر
کوئی اُس پر ایمان نہ لایا تب خدا نے اُن کے اوپر ریح عقیم یعنے
اندھیر کو بھیجا اور سب کو ہلاک کیا * اُسکے بعد صالح پیغمبر
ہوا لیکن اُسکی اُمت اُسّے پھر گئی اور اُسّے سوال کیا کہ ایک

85

اُمّتی اس پہاڑ سے نکالے اُس نے وہ بھی کیا پر کوئی ایمان
نہ لایا بلکہ اُمّتی کے کوچے کاٹ دیئے تب خدا نے اُن کو بجلی اور
زلزلے سے ہلاک کیا پھر ابراہیم بن آذر پیغمبر ہوا مسواک
کرنا پیشاب کر کے پانی لینا لبین لوانی ختنہ کرنا سراویل پہننا روٹی
کھانا ضیافت کرنا اُس کے عہد سے ہی * اُسکے دو بیٹے تھے اسماعیل
اسحاق مدین مداین * لیکن بعضوں نے کہا ہی چھ بیٹے تھے اور
بعضوں نے کہا بارہ پر اُن مین سے اسماعیل اور اسحاق پیغمبر تھے *
اہل عرب فرزند اسماعیل کے ہین * اسحاق کے دو بیٹے تھے عیص
اور یعقوب * نبی اسرائیل یعقوب کی اولاد ہین * لوط پیغمبر
ابراہیم کا چچیرا بھائی اور وہ اُسکے عہد میں تھا پھر ایوب
پیغمبر ہوا * اُسکے بعد خدا نے شعیب کو اہل مدین کا رسول کیا
پر وے اُس پر ایمان نہ لائے اس لیئے خدا کے عذاب سے سب
مر گیئے * پھر موسیٰ کلیم اللہ اور ہارون بھائی اُسکا یے دونوں
عمران کے بیٹے تھے خدا نے اُن کو مصر کے شہر مین فرعون پر
رسول کر بھیجا * پھر یوشع بن نون اور وہ موسیٰ کا خلیفہ تھا پھر

یونس پیغمبر ہوا کہ جسکو مچھلی نگل گئی تھی اور وہ اسکے پیٹ میں تین یا سات یا چالیس دن تک تھا * اسکی قوم پہلے اس سے پھر گئی تھی تب خدا نے اُن پر عذاب نازل کیا پس ایمان لائے تب خدا نے اُن کو اُس عذاب سے بچایا * پھر داؤد پیغمبر ہوا وہ بنی اسرائیل کا پادشاہ بھی تھا * اُسکے بعد بیٹا اُسکا سلیمان پیغمبر ہوا * پھر ذکریا علیہ السلام تس پیچھے عیسی مریم کا بیٹا * پھر پانسو برس پیچھے محمد مصطفی علیہ السلام خاتم الانبیا ہوے اور دین اُنکا قیامت تک رہیگا *

## * نسب نامہ نبي عليه السلام کا *

فقیہ ابو اللیث نے کہا ہی کہ پیغمبر عم نے آپ اپنا نسب بیان کیا اور فرمایا انا محمد ابن عبد اللہ ابن عبد المطّلب ابن ہاشم ابن عبد المناف بن قصی بن کلاب بن مرّہ بن کعب بن لُوَیّ بن غالب بن فہر بن مالک بن نضر بن کنانہ بن خزیمہ بن مدرکہ بن الیاس بن مُضر بن نزار بن معدّ بن عدنان * روایت ہی کہ آپ نے یہیں تک بیان کیا ہی پر کعب الاخبار نے پیغمبر کی نسبت

87

آدم تک پہنچائی ہی اور کہا عدنان بن آدد بن آود بن الہمیع بن
باہث بن سلیمان بن حمل بن اسماعیل بن ابراہیم بن آذر بن
ناحور بن نمروغ بن قانع بن غابر بن شالح بن ارفخشد بن سام بن نوح
بن مالک بن متوشلخ بن اُخنوخ یعنے ادریس عم بن برد بن
مہلاییل بن قینان بن انوش بن شیث بن آدم عم *

* حضرت کی پرورش کے بیان مین *

جب پیغمبر عم چھ مہینے کے حمل مین تھے اُن کا باپ مرگیا اور
اُنکی والدہ آمنہ بی بی نے پیغمبر کو چھ برس کا چھوڑکر وفات پائی
تب عبد المطلب اُن کا دادا حضرت کو پرورش کرنے لگا یہان
تک کہ جب آٹھ برس کے ہوئے تب وہ مرگیا * پھر ابو طالب
اُن کا چچا پرورش کرنے لگا تا کہ حضرت بڑے ہوئے اور جب چالیس
برس کے سن کو پہنچے خدا نے اُن پر وحی نازل کی اُسکے بعد آپ
مکے میں تیرہ برس رہے پھر مدینے کی طرف ہجرت کی اور وہان
دس برس جیئے سب سمیت سن مبارک ترسٹھ برس کا تھا

* ازواج مطہرہ وغیرہ کے بیان مین *

بالکل آپ نے چودہ نکاح کئے تھے پر نو بیبیوں کو بقید حیات چھوڑ کر رحلت فرمائی * پہلی بی بی خدیجہ کبرےٰ جو یاد کی بیٹی عورتوں میں سے وے سب سے پہلے ایمان لائی تھین * دوسری بی بی سوداز معہ کی بیٹی * تیسری بی بی عایشہ ابوبکر صدیق کی بیٹی * ان تینوں کو مکے میں نکاح کیا تھا * چوتھی بی بی حفظہ عمر فاروق کی بیٹی * پانچوین بی بی اُم سلمہ اُمیہ کی بیٹی * چھٹی بی بی اُم حبیبہ ابو سفیان کی بیٹی * یے تینوں قریشی تھین * ساتوین بی بی جویریہ مُصطلقی کی بیٹی * آٹھوین بی بی صفیہ حی کی بیٹی * نوین بی بی زینب حجش کی بیٹی * دسوین بی بی میمونہ حارث کی بیٹی * گیارہوین بی بی زینب ثانی خُزیمہ کی بیٹی * بارہوین ایک عورت بنی ہلال میں سے کہ اُس نے اپنے تئین پیغمبر علیہ السلام کو ہبہ کیا تھا * تیرہوین ایک عورت بنی کندہ سے پر پیغمبر علیہ السلام نے اُسکو طلاق دیا تھا * چودہوین ایک عورت بنی کلاب میں سے ان سب کو مدینے مین نکاح کیا تھا

* پیغمبر علیہ السلام کی اولاد کے بیان مین *

رسول علیہ السلام کے تین بیٹے اور چار بیٹیاں تھین قاسم طاہر ابراہیم زینب اُم کلثوم فاطمہ زہرا رقیہ* ابراہیم کے سوا سب خدیجہ کی طرف سے تھے اور ابراہیم حرم کی طرف سے نام اُن کا ماریہ قبطی تھا* فاطمہ رضی اللہ عنہا کو علی سے نکاح کردیا اور عثمان سے دو لڑکیوں کو پہلے رقیہ کو وہ جب مرگئی پیغمبر علیہ السلام نے جنگ بدر سے مراجعت فرما کر پھر اُم کلثوم کو اُسی سے نکاح کردیا* اِس واسطے عثمان کو ذی النورین کہتے ہین اور زینب کو ابو العاص سے پر سب اولاد اُنکے روبرو مرگئی مگر فاطمہ زہرا رضی اللہ تعالی عنہا*

سلسلہ سادات کا اُنہین سے جاری ہی

اِس لیئے اُن کو بنی فاطمہ کہتے ہین*

*جلد اول تمام ہوئی*

* * *

مناجات من حضرت ابو بكر صديق رضي الله عنه *

* خذ بلطفك يا الهي من له زاد قليل *

* مفلسا بالصدق ياتي عند بابك يا جليل *

* ذنبه ذنب عظيم فاغفر الذنب العظيم *

* انه شخص غريب مذنب عبد ذليل *

* منه عصيان ونسيان وسهو بعد سهو *

* منك احسان وفضل بعد اعطاء الجزيل *

* نال يا ربي ذنوبي مثل رمل لا تعد *

* فاعف عني كل ذنب فاصفح الصفح الجميل *

* كل نار ابردي يا ربي في حقي كما *

* قلت قل يا نار كوني انت في حق الخليل *

* كيف حالي يا الهي ليس لي خير العمل *

* سوء اعمالي كثير زاد طاعاتي قليل *

* انت شافي انت كافي في مهمات الامور *

* انت حسبي انت ربي انت لي نعم الوكيل *

* عافني من كل داء و اقض عني بها جتي *

* ان لي قلبا سقيما انت من يشفي العليل *

* هب لنا ملكا كبيرا نجنا مما نخاف *

* ربنا اذ انت قاض و المنادي جبرئيل *

* رب هب لي كنز فضل انت وهاب كريم *

* اعطني ما في ضميري دلني خير الدليل *

* اين موسى اين عيسى اين يحيى اين نوح *

* انت يا صديق عاص تب الي مولي الجليل *

* تمام شد *

* مشکواة شریف میں ہی *

حضرت ابی ہریرہ نے پیغمبر علیہ السلام سے روایت کی ہی کہ خدا ے تعالی کے ننانوی نام ہاین یعنی ایک کم سو کوئی اُنکو گنے وہ بہشت مین جائیگا یہاں مراد گننے سے ورد کرنا ہی * یومیہ ایک بار سے کم نہو اور شمار اُنکا اس طور پر ہی *

*بسم الله الرحمن الرحيم*

هو الله الذي لا اله الا هو * الرحمن * الرحيم * الملك *
القدوس * السلام * المؤمن * المهيمن * العزيز * الجبار *
المتكبر * الخالق * البارئ * المصور * الغفار * القهار *
الوهاب * الرازق * الفتاح * العليم * القابض * الباسط *
الخافض * الرافع * المعز * المذل * السميع * البصير * الحكم *
العدل * اللطيف * الخبير * الحليم * العظيم * الغفور *
الشكور * العلي * الكبير * الحفيظ * المقيت * الحسيب *
الجليل * الكريم * الرقيب * المجيب * الواسع * الحكيم *
الودود * المجيد * الباعث * الشهيد * الحق * الوكيل *
القوي * المتين * الولي * الحميد * المحصي * المبدئ *
المعيد * المحيي * المميت * الحي * القيوم * الواجد * الماجد *
الواحد * الصمد * القادر * المقتدر * المقدم * المؤخر *
الاول * الآخر * الظاهر * الباطن * الوالي * المتعالي *
البر * التواب * المنتقم * العفو * الرؤف * مالك الملك

الجلال *ذوالاکرام* المقسط * الجامع* الغني* المغني* المانع*
الضار * النافع* النور* الهادي* البديع* الباقي * الوارث*
الرشيد* الصبور* . سبحانک اللهم افتح علینا
ابواب فضلک و برکتک برحمتک یا ارحم الراحمین *
ننانوے نام پیغمبر علیہ السلام کے بھی ہیں اور اُنکے ورد
کا یہ طریق ہی * کنز العباد میں اِسی طور پر ہی *

* بسم الله الرحمن الرحیم *

اللهم صل علی محمد * احمد* حامد* محمود * قاسم * عاقب *
خاتم * حاشر* ماح * سراج * منیر* بشیر * نذیر* داع *
هاد * مهتد* رسول* نبي* طه* یس* المزمل* المدثر *
صفي*خلیل* حبیب *کریم *مصطفی مرتضی* مختار* ناصر*
حافظ*شهید*قائم *عادل*حکیم *نور* بیان* حلیم * برهان
*امي* مؤمن * فاضل * فاتح *مجیب * رشید * ظاهر *
باطن * غني*طبیب* مطیع* مذکر* واعظ * واعد* امین *
ناطق* صادق * حاجب * عزیز* جواد* فتاح * علیم *

طيب * مطيّب * ... * فصيح * سيّد * مكي * مدني *
عربي * ابطحي * هاشمي * قريشي * متق * امام * اشرف *
متوسط * سابق * مقتصد * مهدي * حق * مبين * رحمة * شفيع
* مشفع * معلل * محرّم * آمر * ناه * حليم * شكور * قريب
* منيب * اواه * ولي * حريص * عبدالله * حجة الله * خير
خلق الله * صلواة الله وملائكته * وانبيائه ورسله وجميع خلقه
على محمد وآله اجمعين الطاهرين المعصومين والحمد لله رب العالمين

* تكبير فاتحه *

بسم الله الرحمن الرحيم

الله اكبر الله اكبر لا اله الا الله والله اكبر الله اكبر ولله الحمد *

* ~~خاتم ... صلى الله عليه وسلم~~ *

~~سرور كاينات * مفخر موجودات * رحمت عالميان * صفوت~~
~~ميان * تتمه دور زمان * احمد مجتبى * محمد مصطفى~~
~~ولد صلى الله عليه وسلم وعلى آله واصحابه واهل بيته~~
~~اجمعين * ابن حمزنيا زقبول باد ... فاتحه مع الاخلاص~~

رسید خلق النصوص مقتدای کونین فرمایہ افتخار حرمین حبیب
سید الثقلین خلف الصدق شہسوار بدر و حنین برادر ریحان
برابر حضرات حسنین قوت بازوی حضرت امام حسین ذبیح
بسجل بر لب فرات آبروی بحر نجات شاہزادہ جملہ ناس
امیر المومنین حضرت عباس صلوٰۃ اللہ وسلامہ علیہم
اجمعین الی یوم الدین برین نیت فاتحہ *

٩١

*درود*

اللهم صل علی محمد و علی آل محمد بارک و سلم و صل علی
جمیع الانبیاء والمرسلین و علی الملائکۃ المقربین و علی
عباد اللہ الصالحین برحمتک یا ارحم الراحمین

*درود*

یا پروردگار محمد اور آل محمد پر درود بھیج اور اُسے برکت
دے اور اُس پر سلام بھیج اور درود بھیج تمام نبیوں اور
رسولوں اور مقرب فرشتوں پر اور اپنے نیک بندوں پر اپنی
مہربانی سے ای مہربانی کرنیوالوں سے بڑے مہربانی کرنے والے

* دعا آخری چار رشتے کی فصل کرنے کی *

علیقاً ملیقاً انت تعلمہما فی قلوبہم ملیقاً برحمتک یا ارحم الراحمین *

* دعا آخری چار رشتے کے دینے کی *

سلام علیکم طبتم فادخلوها خالدین * سلام قولاً من رب الرحیم
* سلام علی نوح فی العالمین * سلام علی ابراهیم * سلام علی
موسی وهارون * سلام علی الیاسین * سلام هی حتی مطلع الفجر

* خطبہ نکاح نامہ *

بحکم مبدع نقوش الواح افلاک * و مصور صور تختہ خاک *
کہ ذاتش هو الله احد * و صفاتش لم یلد * و لم یولد و لم یکن
له کفوا احد است * هو الذی خلق الادم من الماء والطین *
واخرج امراته الحوا من ضلعه الایسر فزوجهما بحکمه المتین
ثم جعل منهما خلقا کثیرا * لکونه تعالی علی کل شیی قدیرا *
کما اشارة الیه بقوله الذی خلقکم من نفس واحدة و خلق
منها زوجها وبث منهما رجالا و نساء *

بجبریل آمین امین وحی مبین * بیش خاتم النبیین خاتم

اولا صفیا* جناب محمد مصطفی *صلی الله وسلم آورد*
امینی فانکحوا ما طاب لکم من النساء مثنی وثلث ورباع
فان خفتم ان لا تعدلوا فواحدة *پس بنا بر عرم بحکم این نص
مردانرا بخواستن زنان و دختران بسپردن بداماد ان امر فرمودند*
واین رسم نیکو را بر کافۂ امت جاری ومسنون داشتند*
کما قال عم النکاح من سنتي فمن رغب عن سنتي فليس مني*
بنا و علی هذا* امت را باید که به تحصیل این عبادت عظمی که هم
موجب انتظام دنیا و هم سبب رفاهیت عقبی است از دل
و جان شتابد* و آدا این امر بر خود واجب گرداند*

*قاضی یا نائب قاضی را باید که این خطبه پیشتر بخواند*

بعد از ان اگر مسلمان کسیس در محفل حاضر باشند کلمات نکاح که عبارت
از ایجاب و قبول شرعی است بحضور دو شاهد عادل بذکر مهر
معین نصف معجل و نصف موجل تا زمان بقاء نکاح با شروط
اربعهٔ متعارفه بهر زبانیکه آنها راست بخواند مثلا یکی از آنها گوید
را نکحتک یا زوجتک بمهر کذا موصوفه با شروط اربعهٔ متعارفه

یا مثل آن الفاظیکه برای ایجاب موضوع است پس دیگری گوید
قبلت جلالک یا معانیها آنها را تعبیر کرده گویند نکاح منعقد گردد
و حل منافع نکاح درمیان آنها ثابت شود * واگر مناکحین
صغیر باشند بایجاب وقبول اولیاء آنها هم نکاح منعقد گردد و اگر
خود متعاقدین بحضور دو گواه عادل ایجاب و قبول بدون حضور
قاضی و نائبش نمایند هم نکاح منعقد شود * و اگر حضور عاقدین
متعذر باشد پس احتیاج بوکیل افتد چون در اکثر بلاد بیشتر
این رسم است که زن بنابر پرده نشینی حاضر شدن نمی تواند
پس احدی را از محارم وی وکیل بالنکاح از طرف وی
باستماع لفظ اجازت یا مشاهده قراین رضا مثل سکوت و
تبسم وغیره بعد ذکر نام کم با شهادت شاهدین عادل مقرر کنند
و او را بخوانند مثلا فلان عاقل و بالغ و حر و مسلم وکیل بالنکاح
از طرف مسماة فلانی بنت فلانتم و وکالتم بشهادت
الشاهدین العادلین ثابت و متحقق است درین محفل النکاح
حاضر آمده ام و نفس نفیسه حره عفیفه مسماة مسطوره را

معانیها

باجازت وی بعوض فلان قدر مهر که نصفش معجل و نصفش
موجل تا زمان بقاء نکاح با شروط اربعهٔ متعارفه بحضور این
شاهدان عادل و حضار مجلس بحبالهٔ نکاح مسمی فلان ابن فلان
حر مسلم و عاقل و بالغ که درین محفل نکاح حاضر است در آورده‌ام
و باوی عقد صحیح شرعی بستم * و بزنی و زوجیت وی رضا
دادم * ناکح گوید من قبول کردم * برین بیت فاتحه خیر *
برای آدای شکر این موهبت سورهٔ فاتحه و درود بر پیغمبر
علیه السلام بخواند و حلویات و شربتها بحضار مجلس تقسیم کند *

* تفصیل شروط اربعهٔ متعارفه *

* اول نان و نفقه و سکنی بحسب تعارف تا زمان بقاء نکاح
بمنکوحهٔ مسطوره داده باشم و مهر معجل عند الطلب بلا عذر
ادا نمایم * دوم کنیزک را بی اجازت منکوحه
بر وی نگزینم سوم هر جمعه برای زیارت
والدین وی و بشادی و غمی در رفتن بخانه آنها مانع
نشوم چهارم بی عذر شرعی منکوحه را نزنم.

* ...نامه *

الحمد لله الملک العلام * الذي جعل النکاح فاصلا بین الحلال
والحرام * وحرّم السفاح والزناء علی کافه الانام *
والصلوة والسلام علی رسوله محمد المصطفی الهادي الی دین
الاسلام * الجاعل له سنة علی امته من الخواص والعوام *
بعده مخبر باسم و نسب خویش احقر العباد من فلان ابن
فلان ولد فلان اگر پدر و جدش متوفی باشد نویسد مرحومین *
ساکن فلان ضلع فلانم درحالت صحت ذات و ثبات عقل وجواز
و نفاذ جمیع تصرفات شرعیه طائعا و راغبا بلا جبر و الاکراه اقرار
صحیح و اعتراف شرعي مي نمایم بدین وجه که چون منم قر نفس
نفیسه حره عفیفه بالغه مسماة فلانی بنت فلان ولد فلان * کذلک
* ساکن فلان ضلع فلان را باذن و وکالت مسمی فلان
ابن فلان ولد فلان * کذلک ساکن فلان وکیل بالنکاح از قبل
مسماة مذکوره که وکالتش بشهادت شاهدین مقبولی
الشهادة احدهما فلان ابن فلان * کذلک * و ثانیهما فلان

ابن فلان * کذلک * ثابت است بعوض کابین و مهر مسمی مبلغ فلان که نصفش معجل عند الطلب و نصفش مؤجل الی بقاء النکاح مع شروط اربعهٔ متعارفه بحسب تفصیل ذیل بحبالهٔ نکاح و عقد زوجیت صحیحهٔ خویش آوردم و کابین مزبوره به تفصیل مسطور بر ذمهٔ خویش واجب الاداء گردانیدم نکاحا صحیحا شرعیا جائزا نافذا خالیا عن الشروط الفاسدة علی طریق الشهرة والاعلان لا علی طریق الخفیة والکتمان بعد ازین احیانا هر دعوی که موجب فسخ الاقرار و ابطال این وثیقهٔ شرعیه لازم آید باطل است و زور و کذب است و نامنظور بنابراین چند کلمه بطریق قبالهٔ کابین نوشته دادم که عند الحاجت حجت ساطع و برهان قاطع باشد *

تفصیل * شروط اربعهٔ متعارفه *

اول آنکه نان و نفقه و سکنی بحسب تعارف منکوحه مسطوره رسانیده باشم دوم مهر معجلش عند الطلب بلا عذر ادا سازم

دوم آنکه هر جمعه برای زیارت والدین وی و بشادی و غمی بر فتن در خانه آنها مانع نه شوم *

سوم آنکه کنیزکی را بی اجازت منکوحه مذکوره بر وی نگزینم چهارم آنکه بی عذر منکوحه مرقومه را نزنم

تحریراً فی التاریخ کذا شہر کذا سن کذا * کابین نامہ اگرچہ

اِس کتاب سے کچھ علاقہ نہین رکھتا ہی لیکن جب کہ ہر طالب کو احتیاج اُسکی اکثر ہوتی ہی اِسواسطے اور بسبب علاقہ نکاح کے بھی یہان لکھہ دیا تا وقت ضرورت کے ہر طالب گار کے کام آئے **

پوشیدہ نماند کہ قبل ازین نسخۂ ہذا چہار پنجمرتبہ بطبع در آمدہ واکنون نایاب گردیدہ لہذا بنظر اینکہ فوائد بسیار دران مندرج است واکثر عوام الناس را احتیاج بہ نسخۂ مذکورہ بیشتر محمد فیض اللہ نسخۂ مذبور را کہ اکثر جا بسبب چند مرتبہ مطبوع شدن و بخوبی تصحیح نہ نمودن غلطی و مسخ عبارت داشت باعانت مولوی مسیح العالم صاحب زاد الطافہ بہ تصحیح آوردہ ودر سنہ ۱۲۳۰ بمطبعگاہ چھاپہ خانہ محمدی کہ بشراکت اینجانب و منشی اثیر الدین احمد صاحب است بقالب طبع در آورد

* ہر کہ خواند دعا طمع دارم * زانکہ من بندہ گنہگارم *

# * فہرست نسخہ ہدایت الانام کی *


| تفصیلیں | صفحہ | تفصیلیں |
| --- | --- | --- |
| حمد و نعت میں۔ | ۹ | دعا مسواک اور |
| طالب العلم کی | | کلی کرنے اور |
| نقل میں | | استنشاق میں |
| سبب تالیف | ۱۰ | دعا منہ دھونے اور |
| کتاب میں | | دھنے اور بائیں ہاتھ |
| کلمۂ طیب اور کلمۂ | | دھونے میں |
| شہادت میں | ۱۱ | سر اور کان اور |
| کلمۂ توحید اور کلمۂ | | گردن کی مسح کرنے |
| تمجید اور ایمان | | کی دعا میں |
| مجمل اور ایمان | ۱۲ | دھنے پانون اور بائیں |
| مفصل میں | | پانون دھونے اور وضو |
| کلمۂ رد کفر اور | | کے پیچھے ہوئے پانی |
| نیت وضو میں | | پینے کے دعا میں |

صفحہ

۱۴ آبرو شانہ کرنے کی
دعا میں
۱۵ داڑھی شانہ کرنے
اوٗر تحیۃ الوضو کی
نماز میں
۱۶ تحیۃ الوضو کی نماز کی
قراتون مین اوٗر قبل
اذان کی دعا مین
۱۷ اذان کی الفاظ مین
۱۹ بعد اذان کی دعا اوٗر
۱۹ تکبیر اقامت اوٗر
باب المسجد کی دعا میں
۲۰ مسجد میں دھنے پانون
رکھنے کی دعا مین

صفحہ تفصیل

۲۱ مصلے مین پانون رکھنے
کے وقت کی آیہ پڑھنے اوٗر
۲۱ نماز فجر کی نیت میں
۲۲ نماز ظہر کی نیت مین
۲۳ نماز عصر کی نیت مین
۲۴ نماز مغرب کی نیت میں
۲۵ نماز عشا کی نیت اوٗر
وتر کی نماز مین
۲۶ ثنا اوٗر رکوع کی تسبیح
اوٗر دعا قنوت مین
۲۷ التحیات مین
۲۹ آیۃ الکرسی مین
۳۱ پانچون نماز کی تسبیح
اوٗر مناجات مین

| صفحہ | تفصیلیں |
|---|---|
| ۳۲ | صلوٰۃ دخول المسجد کی نیت اور صلوٰۃ قبل جمعہ کی نیت مین |
| ۳۳ | صلوٰۃ فرض جمعہ اور بعد جمعہ کی نیت میں |
| ۳۴ | روزہ اور افطار اور نماز تراویح کی نیت میں |
| ۳۵ | نماز تراویح کی دعاؤں میں |
| ۳۶ | نماز عیدالفطر اور عید الضحی کی نیت مین |
| ۳۷ | قربانی کی نیت میں |
| ۳۸ | ذبح اور سورۂ فاتحہ میں |

| صفحہ | تفصیلیں |
|---|---|
| ۳۹ | سورۂ فیل میں |
| ۴۲ | سورۂ لایلاف قریش میں |
| ۴۴ | سورۂ ارایت الذی میں |
| ۴۵ | سورۂ الکوثر میں |
| ۴۷ | سورۂ الکافرون میں |
| ۴۸ | سورۂ النصر مین |
| ۵۰ | سورۂ تبت مین |
| ۵۲ | سورۂ الاخلاص مین |
| ۵۳ | سورۂ الفلق مین |
| ۵۴ | سورۂ الناس مین |
| ۵۶ | خطبۂ جمعہ میں |
| ۶۸ | خطبۂ عید الفطر مین |
| ۸۳ | خطبۂ عید الضحی مین |

۱۳۴ واجبات نماز میں
۱۳۵ نمازوں کی سنتوں میں
۱۳۶ نماز کی اداب میں
۱۳۷ جماعت کی نماز میں
۱۳۹ موانع اقتدا اور فرض
کے پانے میں
۱۴۱ مسبوق کے نماز میں
۱۴۲ مفاسد نماز میں
۱۴۳ مکروہات نماز میں
۱۴۴ وتر کی نماز میں
۱۴۶ قضاء فوایت اور
سجدۂ سہو میں
۱۴۸ سجدہ تلاوت
۱۵۰ بیمار کی نماز میں
۱۵۱ مسافر کی نماز میں
۱۵۳ جمعے کی نماز میں
عیدالفطر کے احکام میں
۱۵۶ خوف کی نماز میں
۱۵۷ احکام جنازے میں
۱۵۸ کفن کے بیان میں
۱۵۹ جنازے کی نماز میں
۱۶۱ کعبے کے درمیان نماز
پڑھنے میں
۱۶۲ روزے کی احکام میں
۱۶۴ روزے جانے میں
۱۶۶ عیدالفطر کے صدقے میں
۱۶۷ اعتکاف میں
۱۶۸ نبیوں کے بیان میں

| تفصیل | صفحہ | تفصیل | صفحہ |
|---|---|---|---|
| نود و نہ نام [illegible] | ۱۷۸ | نسب [illegible] | ۱۷۲ |
| نود و نہ نام پیغمبر عزم کی | ۱۷۹ | علیہ السلام کا | |
| فاتحہ | ۱۸۰ | حضرت کی پرورش | ۱۷۳ |
| دعا آخری چہار شنبے | ۱۸۸ | کے بیان اور ازواج | |
| کے غسل کرنے کی اور | | مطہرہ وغیرہ کے بیان میں | |
| خطبۂ نکاح نامہ میں | | پیغمبر عزم کی اولاد | ۱۷۴ |
| وکیلاں کے پڑھانے میں | ۱۹۰ | کے بیان میں | |
| تفصیل شروط میں | ۱۹۱ | مناجات حضرت | ۱۷۶ |
| کابین نامہ میں | ۱۹۲ | ابوبکر صدیق رض کی | |

| صحیح | غلط | سطر | صفحہ |
|---|---|---|---|
| غلطی کا بچاؤ | غلطی بچاؤ | ۱۴ | ۳ |
| ولایت | لاویت | ۱۵ | ۴ |
| برآی | برآ | ۸ | ۵ |
| ہارا | ہار | ۱۵ | ۵ |
| بھلے | بلے | ۲ | ٦ |
| کرا اپنے تو | کرے اپنے | ۲ | ٦ |
| وملا نکتہ | ملا نکتہ | ۱۵ | ۷ |
| خیرہُ و شرہُ | خیرہِ و شرہِ | ۱ | ۸ |
| نومنٌ | نومنُ | ٦ | ۸ |
| تو نے | تو | ۹ | ۹ |
| حسنِ | حسنِ | ۱۱ | ۹ |
| حاسبنی | حاسبنی | ۱۱ | ۱۰ |
| سعیی | — | ۹ | ۱۲ |
| اشھد | | | ۱۲ |

| صفحه | سطر | غلط | صحيح |
|---|---|---|---|
| ١٥ | | وَسوَسَةِ | [illegible] |
| ١٥ | ٨ | مِن | مَن |
| ٣١ | ١٤ | عذابُ النّار | عذابَ النار |
| ٤٧ | ٨ | نہی | نہیں |
| ٤٩ | ٨ | نفسکَ | نفسکِ |
| ٥٣ | ٧ | ہو | ہوا |
| ٥١ | ٦ | بِربّ | بِربِّ |
| ٥٤ | ٧ | می کنی تو واز | می کنی واز |
| ٥٦ | ١٣ | من يهدِ الله | من يهدِ الله |
| ٦١ | ٥ | املی | ہواملی |
| ٦١ | ٥ | اعزاجل اهم اتم واکبر | ہر بضم اخير |
| ٦٤ | ٤ | ایهان | بهان |
| ٦٧ | ١٢ | الله تعالی نی | الله تعالی |
| ٦٩ | ١٢ | الوداع | بِوداعِ |

| صفحه | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۶۹ | ۱۳ | یاشهو | یاشهر |
| ۶۹ | ۱۴ | هایب | هابت |
| ۷۱ | ۹ | اَحسَنُوا | اَحسِنُوا |
| ۷۲ | ۳ | رضوله | رسوله |
| ۷۲ | ۵ | مُحَرِم | مَحرَم |
| ۷۲ | ۷ | اما | امام |
| ۷۲ | ۴ | شَاَبّ | شبان |
| ۷۳ | ۵ | الحین | الحسین |
| ۷۴ | ۹ | لَذِکَر | لَذِکر |
| ۸۴ | ۹ | تومر | تومر |
| ۸۷ | ۱ | قال | ثال |
| ۸۷ | ۱۵ | ذرد | ذرد |
| ۹۳ | ۲ | تب وه | وة تب |
| ۹۷ | ۵ | أ تنیان | تنیان |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۵۷ | [illegible] | کہا | کہنا |
| ۱۲۴ | ۷ | پچھوانے | پچھوے |
| ۱۲۴ | ۱۳ | ہرایک شی کا | ہرایک شی کے |
| ۱۳۰ | ۱۵ | راویت | روایت |
| ۱۳۶ | ۱ | نزدے | نزدیک |
| ۱۳۷ | ۱ | روع | رکوع |
| ۱۵۱ | ۵ | چھوڑ | چھوڑا |
| ۱۵[illegible] | ۷ | صدقی | صدقا |
| ۱۶[illegible] | ۸ | شعبان | رمضان |
| ۱۹ | ۲ | معاینا | معائینا |
| ۱۹۱ | ۴ | درین | کردرین |

* *